(۲۵۹)

☆ تفصیل کے لئے دیکھئے:۔

اخبار الاخیار، ص ص : ۱۰۵ ۔ ۱۰۹

نزہتہ الخواطر، جلد دوم، ص : ۶۶

تذکرۃ الواصلین، ص ص : ۸۳ ۔ ۸۹

قاموس المشاہیر، جلد دوم، ص : ۴۳

خزینتہ الاصفیاء، جلد اول، ص ص : ۳۵۱ ۔ ۳۵۲

بزم صوفیاء، ص ص : ۳۰۳ ۔ ۳۰۸

کیٹیلاگ فارسی مخطوطات، جلد دوم ص ص : ۷۳۳ ۔ ۷۴۰ ۔ ۷۴۱ (برٹش میوزیم لندن ۱۸۷۹ء)

تاریخ اولیاء جلد دوم، ص : ۱۹۹ (ق)

(۲۶۰)

☆ ملاحظہ ہو:۔

نزہتہ الخواطر، جلد دوم، ص : ۶۵

اخبار الاخیار، ص : ۱۰۹

ثمرات القدس، اوراق: ۴۸ ۔ ۵۰ ب

"دقیقہ" ترجمہ اول ندارد۔ (ن)

"دقائق" ترجمہ اول ندارد۔ (ن)

"مقام" در ترجمہ اول

"رحمتہ اللہ علیہما" ترجمہ اول ندارد۔ (ن)

(۲۶۱)

☆ میر غلام علی آزاد بلگرامی نے سال وفات ۱۰۰۴ھ ر ۶-۱۵۹۵ء لکھا ہے۔ تفصیل کے لئے دیکھئے۔

ماثر الکرام، ص ص : ۲۳۹ ۔ ۲۴۲

مفتاح التواریخ ص ص : ۲۸۷ ۔ ۲۸۸

تذکرہ بے نظیر، ص ص : ۸۴ (ق)



## حرف ط

(۲۶۲)

☆ سید حسن رسول نما اپنے زمانہ کے عارف اور عالم شخص تھے، مشہور ہے کہ جس کو چاہتے رسول اللہ صلعم کی زیارت سے مشرف کرادیتے تھے اس لئے رسول نما لقب پڑگیا۔ منتخب اللباب میں تحریر ہے "سید حسن رسول نما کہ مجموعہ فضل و کمال واز مستعدان روزگار واصل باللہ بودخصوص درعلم حدیث و تفسیر و عبادت و ریاضت نادرت العصر بودہ"۔ ۱۱۰۳ھ ر ۱۶۹۱ء میں انتقال ہوا۔

تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو:۔

مرقع دہلی از نواب درگاہ قلی خاںؔ ص : ۹

منتخب اللباب حصہ دوم، محمد ہاشم خان المخاطب بہ خافی خاں، ص ص : ۵۵۲ ۔ ۲۵۱

یادگار دہلیؔ ص : ۱۸۵

آثار الصنادید، باب اول، ص : ۹۴

واقعات دارالحکومت دہلی، حصہ دوم، ص : ۵۵۷

نزہتہ الخواطر، جلد ششم، ص ص : ۶۲ ۔ ۶۳

ملفوظات شاہ عبدالعزیز دہلوی (اردو) ص ص : ۹۳ ۔ ۹۴

مناقب الحسن رسول نما (اردو ترجمہ لوائح العرفان) مطبوعہ مطبع گلزار ہنداسٹیم پریس لاہور ۱۳۳۹ھ / ۱۹۲۱ء

☆☆ سید طفیل محمد اترولوی کے تفصیلی حالات کے لئے ملاحظہ ہو:۔

ماثر الکرام، دفتر اول، ص ص : ۱۳۹ ۔ ۱۵۸

حدائق الحنفیہ، ص : ۴۴۲

ابجد العلوم، ص : ۹۱

سبحتہ المرجان، ص ص : ۹۰ ۔ ۹۳

مسلمانوں کا نظام تعلیم و تربیت، جلد اول، ص ص : ۱۳ ۔ ۱۸

گلشن ابرار (قلمی) از ریاض الدین محمد سہسوانی ص ص : ۵۱ (مملوکہ مولوی احید الدین

بدایونی' نظامی پریس بدایوں)۔ (ق)

(۱) "میزان الصرف کا" ترجمہ اول ندارد۔ (ن)

(۲) "سید احسن اللہ" ترجمہ اول ندارد۔ (ن)

(۲۶۳)

☆ ملاحظہ ہو حدائق الحنفیہ' ص: ۴۷۵۔ (ق)

(۱) "ریختی" ترجمہ اول ندارد۔ (ن)

## حرف ظ

(۲۶۴)

☆ اپنے والد ماجد اور نانا مولانا عبدالحئی بحرالعلوم سے تحصیل علم کی' قرآن کے حافظ اور جید عالم تھے' مسجد میں تمام عمر گزاری نہایت متوکل اور قانع بزرگ تھے۔ تفصیل کے لئے دیکھئے۔

تذکرہ علمائے فرنگی محل' ص ص: ۶۹ ـ ۷۰

احوال علمائے فرنگی' ص ص: ۳۵ ـ ۳۶

(۲۶۵)

☆ سلسلہ تدریس و تصنیف ہمیشہ جاری رہا۔ تمام علوم کے ماہر تھے خاص کر علوم فقہ میں ملکہ تام حاصل تھا۔ صاحب تذکرہ علمائے فرنگی محل نے ارباب فرنگی محل کے علاوہ ان کے تلامذہ میں اکسٹھ ۶۱ بیرونی علمائے کرام کے نام لکھے ہیں جن میں مولانا کفایت علی کافی مراد آبادی' مولانا عبدالمجید بدایونی' مولوی فضل رسول بدایونی' مولوی عبدالقادر لکھنوی' مولانا شاہ احمد سعید دہلوی' مولوی حیدر علی فیض آبادی' مولوی مسیح الدین کاکوروی' مفتی سعداللہ مراد آبادی' مولوی حسین احمد محدث ملیح آبادی' مولوی حکیم غلام نجف اور مولوی ثابت علی الہ آبادی مشہور و معروف ہیں۔ تفصیل کے لئے دیکھئے:۔

تذکرہ علمائے فرنگی محل' ص ص: ۷۴ ـ ۷۶

مقدمہ عمدۃ الرعایہ فی حل شرح الوقایہ' ص: ۲۷

احوال علمائے فرنگی' ص ص: ۳۶ ـ ۳۷ (ق)

## حرف ع

(۲۶۶)

☆ ملا عبدالقادر بدایونی اس سلسلہ میں ایک دلچسپ قصہ لکھتے ہیں کہ:

"ایک دن فتح پور میں مجھ کو اور مرزا نظام الدین احمد کو صبح کے وقت زبردستی اپنے مکان پر لے گئے اور وہاں انہوں نے ایک معجون کھلائی جس سے خواہش بھوک کی بہت ہوتی تھی اور پھر اپنی کتابیں دکھانا شروع کیں۔ صبح سے دوپہر تک ہم دونوں نے بھوک کی مصیبت اٹھائی' آخر مرزا نے مجبور ہوکر کہا کہ کچھ کھانے کو ہو تو لاؤ۔ انہوں نے جواب دیا کہ میں سمجھا تھا کہ آپ کھانا کھا کر آئے ہوں گے۔ ایک بکری کا بچہ میرے گھر میں ہے کہو تو اس کو ذبح کراوں مجبور ہو کر ہم دونوں اپنے گھر آئے"۔

ملاحظہ ہو:۔ منتخب التواریخ ص ص: ۵۰۵ ـ ۵۰۶

نزہتہ الخواطر' جلد چہارم' ص ص: ۱۶۶ ـ ۱۶۷ (ق)

(۲۶۷)

☆ مولانا مملوک علی بن حکیم احمد علی' شیخ زادگان نانوتہ سے تھے۔ دہلی میں تحصیل علم کی' مولانا رشید الدین خاں کے خاص شاگردوں میں تھے' دہلی کالج میں ایک مدت تک مدرس علوم شرقی اور پھر مدرس اعلیٰ رہے۔ مولانا مملوک علی نے تحریر اقلیدس (چار مقالوں) کا اردو میں ترجمہ کیا ان کی ایک تصنیف تاریخ یمینی کا مخطوطہ بنگال ایشیاٹک سوسائٹی کے کتب خانہ میں موجود ہے۔ مولانا مملوک علی بقول مولانا عبیداللہ سندھی صرف ایک مدرس اور عالم نہ تھے بلکہ ولی اللہی تحریک کے ایک سرگرم کارکن تھے اور جب مولانا شاہ محمد اسحاق صاحب ہجرت کرکے چلے گئے تو ہندوستان میں تحریک کے چلانے کے لئے انہوں نے جو بورڈ بنایا تھا اس کے ممبر مولانا مملوک علی بھی تھے۔

مولانا کے خاص شاگردوں میں مولانا محمد احسن نانوتوی' مولانا محمد مظہر نانوتوی' مولانا محمد قاسم نانوتوی' مولانا محمد یعقوب نانوتوی' مولوی رشید احمد گنگوہی' قاری عبدالرحمان پانی پتی' مولوی احمد علی سہارن پوری محدث جیسے اکابر علماء ہیں۔ ۱۱ ذی الحجہ ۱۲۶۷ھ / ۱۸۵۱ء میں دہلی میں انتقال ہوا۔ تفصیل کے لئے دیکھئے:۔

تذکرہ اہل دہلی مرتبہ قاضی احمد میاں اختر جوناگڑھی' ص: ۹۸

شاہ ولی اللہ اور ان کی سیاسی تحریک' ص ص: ۱۸۱ ـ ۱۸۲

تاریخ شعرائے اردو' ص ص : ۳۶۳ - ۳۶۴

مرحوم دہلی کالج' ص : ۱۵۱

☆☆ جب جنگ آزادی ۱۸۵۷ء میں نواب مجد الدین خاں عرف مجو خاں حاکم مراد آباد بنے' تو مراد آباد کی کچھ عیسائی عورتیں اور بچے مولانا عالم علی کی حفاظت میں دیئے گئے۔ جنرل بخت خاں مراد آباد سے گزرتے وقت' ان عیسائیوں کو اپنے ساتھ دہلی لے گئے۔ اپریل ۱۸۵۸ء میں جب دوبارہ انگریزوں کا تسلط ہوا تو مولانا عالم علی روپوش ہوگئے۔ سرسید احمد خاں بہادر نے کلکٹر مراد آباد سے مولانا کی جان کی حفاظت کا وعدہ لے کر ان کو پیش کیا۔

ملاحظہ ہو: اخبار الصنادید' جلد دوم' ص : ۴۷

حیات جاوید' حصہ اول' ص : ۶۷

تذکرہ کاملان رام پور' ص ص : ۱۸۸ - ۱۸۹

عین الانسان از قاضی علی احمد محمود اللہ شاہ' ص : ۴۰ (ق)

(۱) "سید" ترجمہ اول ندارد۔

(۲) "بباغ جنان باد مسکن" کے اعداد ۱۳۸۶ برآمد ہوئے ہیں جب کہ تاریخ وفات ۱۲۹۵ھ بتائی گئی ہے۔ (ن)

(۲۶۸) (۱) "حسب" در ترجمہ اول - (ن)

(۲) "فاضل صدوق" ترجمہ اول ندارد۔ (ن)

(۲۶۹) ☆ ملاحظہ ہو:۔

مآثر الکرام' دفتر اول' ص ص : ۱۹۱ - ۱۹۲

نزہتہ الخواطر' جلد چہارم' ص ص : ۲۰۴ - ۲۰۵

حدائق الحنفیہ' ص ص : ۳۶۲ - ۳۶۳

ابجد العلوم' ص : ۸۹۴

سبحۃ المرجان' ص : ۴۲۔ (ق)

(۱) سید خاندان کی تباہی کے بعد ملتان میں کوئی حکمران نہ رہا تھا لہٰذا لوگوں نے شیخ بہاء الدین زکریا کے خاندان کے شیخ یوسف قریشی کو حاکم بنالیا۔ لانگاہ قبیلہ کے سردار نے اپنی بیٹی کی شادی ان سے کردی۔ بعد میں لانگاہ سردار بیٹی سے ملنے کے بہانے آیا اور ملتان پر قابض ہوگیا۔ اور لانگاہ خاندان کی حکومت قائم کی شیخ یوسف وہاں سے سکندر لودہی کے پاس چلے گئے۔ غالباً شیخ عبداللہ ان ہی کے ساتھ ملتان سے آئے ہوں گے۔ مزید تفصیلات کے لئے دیکھیں تاریخ فرشتہ'



نولکشور' جلد دوم۔ (الف)

(۲) اس مادہ تاریخ کے اعداد ۸۹۲ برآمد ہوتے ہیں جب کہ سال وفات ۹۲۲ھ بتایا گیا ہے (ن)

ارکلف ترجمہ اول ندارد (ن)

(۲۷۰) ☆ ملاحظہ ہو:۔ حدائق الحنفیہ' ص ص : ۳۳۵ - ۳۳۶ (ق)

(۲۷۱) ☆ ملاحظہ ہو:۔ نزہتہ الخواطر' جلد چہارم' ص ص : ۲۰۲ - ۲۰۳ (ق)

(۲۷۲) ☆ مزید حالات کے لئے ملاحظہ ہو:۔

(۱) نزہتہ الخواطر جلد چہارم ص ص : ۲۰۸ - ۲۰۹ (ق)

(۲۷۳)

☆ ملا عبدالقادر بدایونی نے ملا عبداللہ سلطان پوری سے اپنی پہلی ملاقات کا ذکر بڑے دلچسپ انداز میں کیا ہے۔ تفصیل کے لئے دیکھئے:۔

(۱) منتخب التواریخ ص ص : ۴۲۸ - ۴۳۰

(۲) حدائق الحنفیہ، ص : ۳۹۷

(۳) رود کوثر ص ص : ۸۸ - ۹۱

(۴) نزہتہ الخواطر جلد چہارم ص ص : ۲۰۶ - ۲۰۸ (ق)

بقول بدایونی اکبر نے اپنی شادیوں کے سلسلہ میں جب ان سے سوال کیا تھا تو انہوں نے جواب دیا تھا کہ یہ تو نزاعی مسئلہ ہے اور ایک مجتہد نے تو ۱۸ شادیوں کو قرآن شریف کی آیت کے مطابق بتایا ہے۔ جب اکبر کو نئے علماء کے گروہ نے بتایا کہ یہ روایت مجروح ہے تو شیخ نے باز پرسی جواب دیا کہ انھوں نے فتویٰ نہیں دیا تھا ایک بات بتادی تھی اس پر بادشاہ کو شدید غصہ آیا اور بقول بدایونی اس کے بعد ہی پرانے علماء کا زوال شروع ہوگیا۔ بقول بدایونی اس مسئلہ کا حل مالکی فقہ (مطابق ہدایہ کی روایت) کا قاضی مقرر کرکے اکبر کی زائد شادیوں کو صحیح قرار دیا گیا۔

تفصیل کے لئے دیکھیں

Ansar Zahid Khan, Mughul Marriages a legal political study,

"Journal Pakistan Historical society, April 1986.

فتح پور سیکری کے مشتاق صاحب جو شیخ چاند برادر شیخ گوالیاری کی اولاد میں سے ہیں بتاتے ہیں کہ انہیں فتح پور سیکری میں قید رکھا گیا اور اس جگہ کی نشاندہی کرتے ہیں جس کی روایت وہاں مشہور ہے۔ (الف)

(۲۷۵)

ملاحظہ ہو:۔

اخبار الاخیار' ص: ۱۷۶

(۲۷۶)

☆ طبقات اکبری جلد دوم میں خواجہ نظام الدین لکھتے ہیں:۔

"شیخ عبداللہ بدایونی کہ دراصل ہندو بودہ است و در وقت خواندن گلستان' چوں بنام پیغمبر رسیدہ از استاد پرسید کہ ایں چہ کس است و استاد پارہ بیاں از مناقب آں حضرت نمودہ و بہ شرف اسلام مشرف گشتہ' بعلم و فضل موصوف است و بورع و تقوی معروف"

تفصیل کے لئے ملاحظہ:۔

منتخب التواریخ' ص ص: ۴۲۰ - ۴۲۱

تذکرہ الواصلین از مولوی رضی الدین بدایونی' ص ص: ۱۸۰ - ۱۸۷

نزہتہ الخواطر' جلد چہارم' ص ص: ۲۱۱ - ۲۱۲

خزینتہ الاصفیاء' جلد اول' ص ص: ۸۳ - ۸۴

تاریخ اولیائے دہلی' ص: ۸۴

طبقات اکبری از خواجہ نظام الدین جلد دوم' ص: ۴۸۴ (ایشیاٹک سوسائٹی بنگال کلکتہ' ۱۹۳۱ء) (ق)

(۱) "اور تکمیل تک پہنچے" ترجمہ اول ندارد

(۲) "اور راستہ میں ------- احتراز کرتے تھے" ترجمہ اول ندارد

(۳) "دقیق" ترجمہ اول ندارد (ن)

(۲۷۷)

☆ مولوی نورالحسن عالم باعمل' فاضل بے بدل' کاندھلہ کے شیوخ سے تھے' مولوی ابوالحسن بن مفتی الٰہی بخش کاندھلوی کے صاحب زادے تھے۔ کاندھلہ میں پیدا ہوئے' وہیں تعلیم و تربیت ہوئی۔ معقولات کی تحصیل مولانا فضل حق خیر آبادی سے کی اور حدیث کی تحصیل خاتم المحدثین شاہ محمد اسحاق دہلوی سے کی۔ مولوی نورالحسن نہایت مقدس اور متورع بزرگ تھے۔ عبادت و ریاضت خوب کرتے تھے۔ ۱۱ محرم بروز شنبہ ۱۲۸۵ھ ر ۹ - ۱۸۶۸ء میں کاندھلہ میں انتقال ہوا اور وہیں دفن ہوئے۔

ملاحظہ ہو:۔



سفینہ رحمانی از عبدالرحمن' ص ص: ۸۵ - ۸۶

☆ مزید حالات کے لئے ملاحظہ ہو:۔

عمدۃ الصحائف فی حال اہل الکشف و المعارف از مولوی عبدالکریم' ص ص: ۳۳۸ - ۳۴۳ (مطبع انوار احمدی الہ آبادی) (ق)

(۱) "خلافت" در ترجمہ اول' (ن)

(۲) "فیض فارسی" در ترجمہ اول (ن)

(۳) "فیض انصرف" در ترجمہ اول (الف)

(۲۷۸)

تفصیل کے لئے دیکھئے:۔

(۱) تذکرہ علمائے فرنگی محل' ص: ۱۳۲

(۲) نزہتہ الخواطر' جلد ہفتم' ص ص: ۲۳۰ - ۲۳۳ (ق)

(۲۷۹)

☆ مولانا عبدالاعلیٰ' شاہ قطب الدین الہ آبادی سے خاندان چشتیہ میں بیعت تھے' الفرائض' رسالہ تصوف' نظم تہذیب' اور مجموعہ فتاویٰ بھی ان کی تصانیف سے یادگار ہیں۔ مولانا سخاوت علی جون پوری' مولانا کرامت علی جون پوری اور مولانا عبدالحق بناری سے گہرے تعلقات تھے۔ مولوی عبدالاعلیٰ کے دو صاحب زادے' مولوی جلال الدین' اور مولوی کمال الدین تھے۔ تفصیل کے لئے دیکھئے:۔

تذکرہ مشائخ بنارس از مولانا ابوالاثر عبدالسلام ندوی' ص ص: ۶۰ - ۶۵ (ق)

"فاطمان" ترجمہ اول ندارد (ن)

(۲۸۰)

☆ ملاحظہ ہو:۔

(۱) حدائق الحنفیہ' ص: ۳۷۹

(۲) نزہتہ الخواطر' جلد چہارم' ص ص: ۱۶۷ - ۱۶۸

(۳) اخبار الاخیار' ص ص: ۲۵۳ - ۲۵۷

(۴) خزینتہ الاصفیاء' جلد اول' ص ص: ۴۲۷ - ۴۲۸

(۵) تجلی نور' جلد دوم' ص ص: ۴۲ - ۴۳ (ق)

(۲۸۱)

☆ حضرت خواجہ باقی باللہ کا اصلی نام رضی الدین احمد بن شیخ عبدالسلام ہے۔ ۹۷۱-۹۷۲ھ ر ۶۴-۱۵۶۳ء میں کابل میں پیدا ہوئے' وہاں علوم ظاہری کی تحصیل ملا محمد صادق حلوائی سے کی۔ پھر فیوض باطنی مدینہ منورہ میں حضرت خواجگی امکنگی علیہ الرحمہ سے حاصل کئے۔ اکبر بادشاہ کے زمانہ میں ہند تشریف لائے اور دہلی میں مقیم ہوئے۔ خواجہ باقی باللہ کا وصال چالیس سال کی عمر میں ۲۵ جمادی الآخر ۱۰۱۲ھ ر ۱۶۰۳ء میں ہوا۔ خواجہ صاحب کی درگاہ دہلی میں صدر بازار میں شہر کے مغرب رخ واقع ہے۔ ۱۳۱۹ھ ر ۱۹۰۱ء میں درگاہ کے سجادہ نشین مظفر علی صاحب نے مسجد و درگاہ کی مرمت کرائی۔ تفصیل کے لئے دیکھئے۔

آثار الصنادید' باب اول' ص: ۹۳

سفینتہ الاولیاء' ص: ۱۱۹

ارشاد رحیمیہ از شاہ عبدالرحیم دہلوی' مرتبہ ڈاکٹر غلام مصطفےٰ خاں' ص: ث ۱۰

واقعات دارالحکومت دہلی' حصہ دوم' ص ص: ۵۱۳ - ۵۱۶

رودکوثر' ص ص: ۱۸۷ - ۲۰۶

حدائق الحنفیہ' ص ص: ۳۹۸ - ۳۹۹

خزینتہ الاصفیاء' جلد اول' ص ص: ۶۰۵ - ۶۰۷

احوال مشائخ کبار' ورق: ۳ ب

انوار العارفین' ص ص: ۳۶۶ - ۳۷۱ (ق)

(۱) "زاہد و متقی" ترجمہ اول ندارد (ن)

میر علی شیر قانع تتوی نے ان کے والد کا نام قاضی عبدالسلام بیان کیا ہے۔

رک معیار سالکان طریقت' پی۔ایچ۔ ڈی مقالہ از خضر نوشاہی' ہمدرد یونیورسٹی' ۱۹۹۶ء (ن)

کہتے ہیں کہ آخری ۴ سالوں میں دلی میں رہے۔ (الف)

(۲۸۲)

☆ مولوی عبدالباسط قنوجی ۱۱۵۹ھ ر ۱۷۴۶ء میں پیدا ہوئے۔ ان کی تصنیفات سے زبدۃ الفرائض، نظم اللآلی فی شرح ثلاثیات البخاری' انتخاب الحسنات فی ترجمہ احادیث دلائل الخیرات' حبل المتین فی شرح الاربعین اور شفاء الشافیہ فی شرح کافیہ ابن حاجب ہیں۔ ان کے تلامذہ میں



مفتی ولی اللہ فرخ آبادی صاحب مطرا الثجاج فی شرح صحیح مسلم بن الحجاج شامل ہیں۔ ملاحظہ ہو:

ابجد العلوم' ص: ۸۴۱

حدائق حنفیہ' ص ص: ۴۶۴ - ۴۶۵

نزہتہ الخواطر' جلد ہفتم' ص: ۲۳۴

خزینتہ الاصفیاء' جلد دوم' ص ص: ۳۸۵ - ۳۸۷

(۵) اتحاف النبلاء' ص ص: ۳۰۹ - ۳۱۰ (ق)

(۲۸۳)

☆ مولوی عبدالباسط کی تاریخ پیدائش ۲۰ ذی الحجہ ۱۲۵۷ھ ر ۱۸۴۲ء ہے' اپنے والد کی طرف سے مختلف سلاسل میں صاحب اجازت تھے' تصنیفات میں "رسالہ رد نیاچرہ" اور مختلف تحریرات ہیں۔ تفصیل کے لئے دیکھئے:

تذکرہ علمائے فرنگی محل' ص: ۱۰۱۔ (ق)

(۲۸۴)

☆ تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو۔

(۱) تذکرہ علمائے فرنگی محل' ص: ۱۴۴ (ق)

(۲۸۵)

☆ مولوی عبدالحمید بن مولوی احمد اللہ ۸ شوال روز چہار شنبہ ۱۲۴۵ھ ر ۱۸۳۰ء میں پیدا ہوئے' ابتدائی کتابیں اپنے چچا مولوی نیاض علی سے پڑھیں' بقیہ کتابیں اپنے والد مولوی احمد اللہ سے پڑھیں' پھر لکھنؤ پہونچے وہاں مولوی واجد علی ساکن بنارس سے تحصیل و تکمیل کی' علم طب مولوی حکیم طالب علی لکھنوی سے پڑھا۔ انقلاب ۱۸۵۷ء کے زمانہ میں وہ لکھنؤ میں تھے' عربی ادب میں بڑی مہارت رکھتے تھے' شعر و شاعری سے بھی ذوق تھا' پریشان تخلص تھا' درس و تدریس کا سلسلہ جاری رہا' طب میں بڑا کمال حاصل تھا۔ ۵ جمادی الثانی روز دوشنبہ ۱۳۲۳ھ ر ۱۹۰۵ء میں انتقال ہوا۔ ملاحظہ ہو:

الدر المنشورنی تراجم اہل صادق پور (معروف بہ تذکرہ صادقہ) از مولوی عبدالرحیم ص ص: ۸۲ - ۸۴ (مطبع یونانی دواخانہ الہ آباد۔ ۱۹۲۷ء) (ق)

(۱) "نسبت مکانی: دوکہ" سے جو" ترجمہ اول ندارد (ن)

سیرت سید احمد شہید از مولانا ابوالحسن علی ندوی، ص ص: ۴۴۵ - ۴۴۶

نزہتہ الخواطر، جلد ہفتم ص ص: ۲۴۹ - ۲۴۵

تنبیہہ الغافلین و ہدایت الصالحین (مجموعہ فتاوی علمائے دہلی وحرمین شریفین درجواز تقلید (مطبوعہ مطبع سید الاخبار دہلی ۱۲۶۲ھ / ۱۸۴۵ء)

تراجم علمائے اہل حدیث، ص ص: ۴۴۴ - ۴۴۵

**(۲۹۰)**

☆ مولانا عبدالحق خیر آبادی دہلی میں ۱۲۴۴ھ / ۹-۱۸۲۸ء میں پیدا ہوئے۔ اپنے والد مولانا فضل حق خیر آبادی سے تحصیل علم کی اور بارہ ۱۲ سال کی عمر میں فارغ التحصیل ہوگئے۔ جنگ آزادی ۱۸۵۷ء میں دہلی میں قیام تھا۔ باپ کی گرفتاری پر لکھنؤ پہنچ کر پیروی کی کچھ عرصہ خیر آباد میں گزارا، پھر نواب صاحب کی طلبی پر ٹونک چلے گئے۔ دو سال وہیں قیام فرمایا، گورنمنٹ انگریزی نے مدرسہ عالیہ کلکتہ کے لئے خدمات حاصل کرلیں، کلکتہ کی آب و ہوا ناموافق ثابت ہوئی۔ نواب کلب علی خاں کی طلبی پر رام پور پہنچے۔ نواب نے شاگردی اختیار کی، ۱۲۸۶ھ / ۱۸۶۹ء سے ۱۳۰۰ھ / ۱۸۸۳ء تک حاکم مرافعہ اور پرنسپل مدرسہ عالیہ رام پور رہے، نواب کلب علی خاں کے انتقال کے بعد خیر آباد چلے گئے، کچھ دنوں کے بعد آصف جاہ نظام حیدر آباد نے بلایا، تھوڑے دن قیام کرکے وطن واپس آگئے، تین سال کے بعد نواب حامد علی خاں نے پھر رام پور بلالیا، ایک سال کے بعد پھر وطن پہنچے۔ شاہ اللہ بخش تونسوی سے چشتیہ سلسلہ میں بیعت تھے۔ مولانا عبدالحق کو گورنمنٹ انگریزی کی طرف سے ۱۸۸۷ء میں شمس العلماء کا خطاب ملا۔ ۲۳ شوال ۱۳۱۶ھ / ۱۸۹۹ء میں انتقال ہوا۔ حکیم اسدالحق یادگار چھوڑے، حاشیہ قاضی مبارک، حاشیہ حمد اللہ، شرح مسلم الثبوت، شرح سلاسل الکلام، رسالہ تحقیق تلازم مشہور تصانیف ہیں۔ منشی امیر احمد مینائی نے تاریخ کہی ہے۔

شمس العلماء ز ظلمت دہر
چوں تیر ز ابر تیرہ برجست

بر لوح مزار امیر بنویس
آرام گہ امام وقت است

۱۳۱۶ھ / ۱۸۹۹ء



تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو:

باغی ہندوستان، ص ص: ۱۹۷ - ۱۲۳

تذکرہ کاملان رام پور، ص ص: ۱۹۹ - ۲۰۱

مولانا فضل حق، عبدالحق مرتبہ انتظام اللہ شہابی

ابجد العلوم، ص: ۹۲۴

سیر العلماء، ص ص: ۱۷ - ۱۸ (ق)

**(۲۹۱)**

☆ عبدالحکیم کے والد کا نام شمس الدین تھا، سیال کوٹ میں پیدا ہوئے۔ ملا عبدالحکیم کی سوانح عمری اردو میں طبع ہوچکی ہے۔ تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو:

حدائق الحنفیہ، ص ص: ۴۱۴ - ۴۱۵

احوال مشائخ کبار ورق ۴

ماثر الکرام / دفتر اول، ص ص: ۲۰۴ - ۲۰۵

رود کوثر، ص ص: ۳۲۴ - ۳۲۶

خزینتہ الاصفیاء جلد دوم ص: ۳۵۱

سبحتہ المرجان، ص: ۶۶

ابجد العلوم، ص ص: ۹۰۲ - ۹۰۳

تواریخ سیال کوٹ، از عبدالصمد، غلام محمد، ص ص: ۸۳ - ۸۹ (مطبوعہ ۱۳۰۴ھ / ۱۸۸۶ء

طرب الاماثل تراجم الافاضل، ص ص: ۲۲۳ - ۲۲۴

(۱) "طلب کئے گئے" ترجمہ اول ندارد (ن)

(۲) ضیائی در ترجمہ اول۔ (ن)

مولانا عبدالحکیم آفتاب پنجاب سیالکوٹی حضرت نوشہ گنج بخش قادری کے عقیدت مند تھے۔ حضرت نوشہ گنج بخش کے دونوں فرزند (۱) حضرت حافظ محمد برخوردار بحرالعشق (م ۱۰۹۳ھ) (۲) حضرت محمد ہاشم دریا دل (۱۰۹۲ھ) مولانا عبدالحکیم آفتاب پنجاب سیالکوٹی کے شاگرد تھے۔

تفصیل کے لیے رک: شریف التواریخ، جلد ۳، حصہ اول۔ (ن)

**(۲۹۲)**

تذکرہ علمائے فرنگی محل میں ان کی تاریخ وفات ۲۴ صفر ۱۲۸۷ھ ر ۱۸۷۰ء تحریر ہے۔

اس فقرے سے ۱۲۹۳ اعداد برآمد ہوتے ہیں جب کہ تاریخ وفات ۱۲۸۸ھ بتائی گئی ہے۔ تذکرہ علمائے فرنگی محل میں تاریخ وفات ۱۲۸۷ھ ہے۔ اور اگر اسی مادہ تاریخ میں سے شروع کا حرف "و" نکال دیا جائے تو ۱۲۸۷ اعداد نکل آتے ہیں۔ لہٰذا ۱۲۸۷ھ ہی تاریخ وفات ہو سکتی ہے۔ (ن)

مزید حالات کے لئے ملاحظہ ہو۔

تذکرہ علمائے فرنگی محل، ص: ۱۴۷

احوال علمائے فرنگی محل، ص ص: ۶۷ ـ ۶۸۔ (ق)

(۱) "نجات" در ترجمہ اول۔ (ن)

**(۲۹۳)**

مولانا عبدالحئی فرنگی محلی نے عمدۃ الرعایہ فی حل شرح الوقایہ میں مولانا عبدالحلیم فرنگی محلی کی ۳۵ تصنیفات کے نام تحریر کئے ہیں (ص ص: ۲۷ ـ ۲۸)

مزید حالات کے لئے ملاحظہ ہو:۔

تذکرہ علمائے فرنگی محل، ص ص: ۱۲۹ ـ ۱۳۱

عمدۃ الرعایہ فی حل شرح الوقایہ، ص ص: ۲۷ ـ ۲۸

الفوائد البہیہ فی تراجم الحنفیہ مع التعلیقات السنیۃ علی الفوائد البہیہ از مولوی ابوالحسنات محمد عبدالحئی لکھنوی، ص: ۱۰۴ (حاشیہ) (در مطبع مصطفائی لکھنؤ ۱۲۹۳ھ)

احوال علمائے فرنگی محل، ص: ۶۸

حدائق الحنفیہ، ص ص: ۴۸۳ ـ ۴۸۴

حدیقۃ المرام نمبر شمار: ۱۲۶۔ (ق)

(۱) "ابو رحم" در ترجمہ اول۔ (ن)

(۲) "محمد" ترجمہ اول ندارد۔ (ن)

(۳) "مروجہ (درس نظامی) در ترجمہ اول۔ (ن)

(۴) "ذوالفقار الدولہ" در ترجمہ اول۔ (ن)

(۵) "فرنگی محل" ترجمہ اول ندارد۔ (ن)

(۶) "دہلان" در ترجمہ اول۔ (ن)



(۷) "قدقر" در ترجمہ اول۔ (ن)

(۸) "سلم" ترجمہ اول ندارد۔ (ن)

(۹) "مسلم بجمہ" در ترجمہ اول۔ (ن)

(۱۰) "الفرقان" در ترجمہ اول۔ (ن)

**(۲۹۴)***

مئولف تذکرہ کاملان رام پور لکھتے ہیں:۔

"راقم کے والد نے راقم کی تعلیم پر ملازم رکھا، فارسی کی استعداد ناقص، مگر عربی میں خصوصاً فقہ میں خوب مشاق تھے۔ میری عمر پندرہ سال کی تھی جب وہ پڑھاتے تھے۔ مجھے توضیح تلویح میں حاشیہ چلپی، پوری حفظ سنائی تھی ---- نہایت شہ زور تھے ورزش کا شوق تھا۔"

تذکرہ کاملان رام پور، ص: ۲۱۲ (ق)

**(۲۹۵)**

صاحب اکمل التاریخ لکھتے ہیں۔

"پانچویں برس والد کا انتقال ہوگیا، تعلیم و تحصیل علم اپنے برادر گرامی سے فرمائی بعد فراغ سلسلہ درس و تدریس اجراء فرمایا ----- آپ تواضع و انکسار کے باعث اپنے آپ کو زمرہ مشائخ سے بالکل علیحدہ رکھتے تھے اور اپنی شان باطنی کو ظاہری لباس کے پردوں میں پوشیدہ رکھتے تھے ----- بیعت و خلافت حضور اقدس حضرت اچھے میاں صاحب سے حاصل تھی۔ لیکن شان تواضع کے باعث تمام عمر کسی کو مرید نہ فرمایا۔"

طوالع الانوار اور اکمل التاریخ میں سال وفات ۱۲۳۳ھ ر ۸ـ۱۸۱۷ء لکھا ہے۔ تفصیلی حالات کے لئے ملاحظہ ہو:۔

اکمل التاریخ، حصہ اول، ص: ۷۷

طوالع الانوار، ص: ۱۹

بیاض مولانا عبدالقادر بدایونی (قلمی، ص: ث ۱۱ (کتب خانہ مدرسہ قادریہ بدایوں)۔ (ق)

**(۲۹۶)**

☆ مولوی عبدالحئی ابن شیخ ہبتہ اللہ بڈھانہ ضلع مظفر نگر کے رہنے والے تھے۔ شاہ عبدالعزیز دہلوی کے داماد تھے۔ علم و فضیلت میں ان کا شمار ہند پاکستان کے نامور علماء میں تھا، تفسیر میں مولانا کا درجہ بہت بلند تھا۔ شاہ عبدالعزیز مولانا عبدالحئی کو شیخ الاسلام لکھتے تھے۔ مولانا

قیام رمضان، کشف القنات عن امورالاموات، رسالہ مقامات صوفیہ، انوار عینیہ، رسالہ سعدو نحس، رسالہ آداب مطالعہ، عمدۃ الوسائل، احسن الخصائل، رسالہ ذکر ولادت آں حضرت صلی اللہ علیہ والہ وسلم، رسالہ میلاد نبیؐ، تشیرط العشاق فی احوال النبیؐ المشتاق، مقدمتہ التفسیر اور رسالہ حکم طعام نصاری

☆ تفصیلی حالات کے لیے ملاحظہ ہو:۔

تذکرہ علمائے فرنگی محل، ص ص: ۹۲ - ۱۰۱

تاریخ اودھ، جلد پنجم، ص ص: ۲۰۹ - ۲۱۰

حدیقہ شہداء، ص ص: ۱۰ - ۲۲-۳۲-۳۴-۴۰

مقدمہ عمدۃ الرعایہ فی حل شرح الوقایہ، ص: ۲۹

احوال علمائے فرنگی محل، ص ص: ۴۳ - ۵۵ (ق)

(۳۰۱)

☆ مولوی عبدالرحمٰن صوفی کوٹ مخدوم عبدالحکیم تعلقہ مبارک پور (شکار پور سندھ) کے رہنے والے تھے۔ باپ کا نام محمد حسن تھا۔ ۱۱۶۲ھ ر ۱۷۴۸ء میں پیدا ہوئے۔ ۱۹ سال کی عمر تک اپنے والد سے تحصیل علم کی، ۴ سال تک متوسطات کی تعلیم مولوی محمد فاضل سے خیرپور میں حاصل کی، اس کے بعد قصبہ مہاروں میں مولوی اسد اللہ مرحوم سے تحصیل علم کی، پھر دہلی پہنچے اور وہاں سے رام پور آئے۔ وہاں کچھ پڑھا پھر رام پور سے مولوی بحرالعلوم عبدالعلی لکھنوی کی خدمت میں ۱۱۹۹ھ ر ۱۷۸۴ء میں ایک سال قیام کرکے تمام علوم کی تکمیل کی۔ ۱۲۰۵ھ ر ۱۷۹۰ء میں حج ادا کیا، ۱۲۱۴ھ ر ۱۷۹۹ء میں لکھنؤ پہنچے، ۱۲۴۵ھ ر ۱۸۲۹ء میں انتقال ہوا۔ مولف تذکرہ علمائے ہند نے سال انتقال (۱۲۵۹ھ ر ۱۸۴۳ء) صحیح نہیں لکھا ہے۔ صوفی عبدالرحمان کا رسالہ کلمتہ الحق بہت مشہور ہے۔ مولوی عبدالقادر رام پوری لکھتے ہیں۔

"(وہ) بظاہر شریعت کے پابند تھے۔ لیکن مسجد میں گھر کے طریقے سے رہتے تھے۔ سماع بھی وہیں سنتے تھے اور جو کوئی مسئلہ وحدت الوجود میں ان کے اعتقاد کے خلاف ہوتا اس کو کافر سمجھتے تھے، تیز فہم اور خوش تقریر آدمی تھے۔"

انوار الرحمان تنویر الجنان از مولوی محمد نور اللہ بچھرایونی ص ص: ۲۷ - ۵۰



تذکرہ غوثیہ مرتبہ مولوی گل حسن، ص: ۲۸

علم و عمل، جلد اول، ص ص: ۱۶۳ - ۱۶۴

مفتاح التواریخ، ص: ۳۸۷

نزہتہ الخواطر، جلد ہفتم، ص ص: ۲۵۳ - ۲۵۶ (ق)

(۱) "کاسرۃ الانسان" در ترجمہ اول (ن)

(۳۰۲)

☆ مولوی عبدالرحمان نہایت متقی عالم تھے۔ تحصیل علم مفتی تفضل حسین مرزا پوری نیز دوسرے علماء سے کی، زیارت حرمین شریفین سے مشرف ہوئے۔ ملاحظہ ہو۔

نزہتہ الخواطر، جلد ہفتم، ص: ۲۵۷ (ق)

(۳۰۳)

☆ شاہ عبدالرحیم ۱۰۵۴ھ ر ۱۶۴۴ء میں پیدا ہوئے، ابتدائی تعلیم گھر پر پائی، آگرہ میں میر محمد زاہد ہروی سے معقولات اور علم کلام کی کتابیں پڑھیں، کچھ دنوں خواجہ باقی باللہ کے صاحب ادے خواجہ خورد سے بھی فیض حاصل کیا، دہلی میں مدرسہ رحیمیہ قائم کرکے درس و تدریس کا شغل اختیار کیا، ۷۷ سال کی عمر میں انتقال ہوا۔

تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو:۔

انفاس العارفین از شاہ ولی اللہ دہلوی (حالات و معمولات شاہ عبدالرحیم)

تذکرہ شاہ ولی اللہ از مولانا مناظر احسن گیلانی، ص ص: ۳۳ - ۳۴ - ۱۹۰

الیانع الجنی ص: ۷۹ (ق)

(۳۰۴)

☆ ۱۲۶۷ھ ر ۱-۱۸۵۰ء میں کلکتہ میں انتقال ہوا اور وہیں دفن ہوئے۔ ملاحظہ ہو:۔

نزہتہ الخواطر، جلد ہفتم، ص: ۲۵۸ (ق)

(۱) "السیبہ" در ترجمہ اول (ن)

(۳۰۵)

☆ ملاحظہ ہو:۔

ماثرالکرام، دفتر اول، ص ص: ۲۰۳ - ۲۰۴

حدائق الحنفیہ' ص ص : ۴۵۶ - ۴۵۷

خزینتہ الاصفیاء' جلد اول' ص ص : ۴۷۳ - ۴۷۴

سبحتہ المرجان' ص : ۶۲

ابجد العلوم' ص : ۳۱

احوال مشائخ کبار' ورق' ۳ ب (ق)

(۱) "شیخ محمد مرید" ترجمہ اول ندارد (ن)

**(۳۰۶)**

(۱) "آغاز سے" در ترجمہ اول (الف)

(۲) "محمد" ترجمہ اول ندارد (ن)

(۳) "المجالہ" در ترجمہ اول - (ن)

**(۳۰۷)**

☆ ملاحظہ ہو :-

ماثر الکرام' دفتر اول' ص : ۲۳۶

حدائق الحنفیہ' ص : ۴۰۶

احوال مشائخ کبار' ورق : ۵

تذکرہ علماء والمشائخ' ص ص : ۶ - ۷ (ق)

**(۳۰۸)**

☆ قاضی عبدالسلام بدایونی ۱۲۰۱ھ ر ۷-۱۷۸۶ء میں پیدا ہوئے۔ تحصیل علوم اپنے چچا مولوی بہاء الحق سے کی جو ملا عبدالعلی بحرالعلوم کے شاگرد تھے۔ حضرت آل احمد عرف اچھے میاں مارہروی کے مرید و خلیفہ تھے۔ قاضی عبدالسلام کی تالیفات سے اخبار الابرار (فارسی' تصوف)' شرح دلائل الخیرات (فارسی) رسالہ علم الفرائض (فارسی) اور مثنوی طوفان عشق (فارسی) بھی ہیں۔ مثنوی طوفان عشق کا قلمی نسخہ ہماری نظر سے گزرا ہے۔ ان کی تاریخ انتقال خزینتہ الاصفیاء جلد دوم اور حدائق الحنفیہ میں ۱۲۵۷ھ ر ۱۸۴۱ء اور تذکرہ علمائے ہند میں ۱۲۵۵ھ ر ۴۰ - ۱۸۳۹ء غلط ہے۔ قاضی عبدالسلام کا انتقال ۱۵ رجب ۱۲۸۹ھ ر ۳ - ۱۸۷۲ء میں ہوا قطعہ



تاریخ انتقال یہ ہے۔

مظہر خاص خالق کونین
مقتدائے رہ خدا طلبی
عارف حق مفسر قرآن
محو عشق محمد عربی
کرد رحلت چو این سرائے پنج
عارف بارگاہ لم یزلی
خواستہ شکر چوں ز پیر خرد
کہ کند سوئے سال رہبری
گفت ہاتف گزشت از سر جان
قاضی عبدالسلام عباسی

۱۲۹۲ - ۳ = ۱۲۸۹ھ ر ۳-۱۸۷۲ء

تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو :-

تذکرۃ الواصلین' ص ص : ۲۶۶ - ۲۶۷

حدائق الحنفیہ' ص : ۴۷۳

خزینتہ الاصفیاء' جلد دوم' ص ص : ۳۹۱ - ۳۹۲

اکمل التاریخ' حصہ اول' ص : ۱۷

قاموس المشاہیر' جلد دوم' ص ص : ۶۲ - ۶۳

عین الاسنان' ص : ۴۳ (ق)

**(۳۰۹)**

☆ مولوی عبدالسلام ہسوی کی تصنیفات میں تبصرۃ الجمعہ' تمہید فی اثبات التقلید اور تفضیح لشیعہ وغیرہ ان سے یادگار ہیں۔ ملاحظہ ہو :-

نزہتہ الخواطر' جلد ہفتم' ص ص : ۲۶۳ - ۲۶۵ (ق)

(۱) "حسین" در ترجمہ اول' (ن)

(۲) "اورجح اکبر" ترجمہ اول ندارد۔

ان الفاظ سے ۱۳۲۹ اعداد برآمد ہوتے ہیں جب کہ تاریخ وفات ۱۲۹۲ھ بتائی گئی ہے۔

(ن)

**(۳۱۰)**

☆ ملاحظہ ہو:۔

حدائق الحنفیہ، ص ص: ۴۳۰ ـ ۴۳۱ (ق)

(۱) "عربی" ترجمہ اول ندارد (ن)

**(۳۱۱)**

(۱) "مالک ہوئے" در ترجمہ اول (ن)

**(۳۱۲)**

تفصیل کے لئے دیکھئے:۔

ملفوظات شاہ عبدالعزیز: ۹۰

رود کوثر، ص ص: ۶۶ ـ ۶۷

مفتاح التواریخ، ص: ۱۷۶

اخبار الاخیار، ص: ۲۸۲ (ق)

(۱) "علوم شریعت" ترجمہ اول ندارد (ن)

(۲) "حال" ترجمہ اول ندارد (الف)

(۳) "شروع" در ترجمہ اول (الف)

(۴) "وقت" در ترجمہ اول (ن)

☆"ذرہ ناچیز" کے اعداد ۹۷۶ برآمد ہوتے ہیں جب کہ تاریخ وفات ۹۷۵ بتائی گئی ہے (ن)

**(۳۱۳)**

۱۔ حضرت شاہ ولی اللہ دہلوی کے انتقال کے وقت ان کی عمر قریب ۱۷ سال کی تھی، تمام علوم ظاہر و باطن اپنے والد ماجد سے حاصل کئے، بعض کتب حدیث کی سند اپنے والد ماجد کے اجل تلامذہ شاہ محمد عاشق پھلتی اور خواجہ امین اللہ کشمیری سے لی، علم فقہ اپنے خسر مولوی نور اللہ سے حاصل کیا، جامع علوم ظاہری و باطنی، صاحب علم و قلم و زہد و ورع و تقوی تھے دور دور سے لوگ ان کی خدمت میں حاضر ہوتے اور علم حاصل کرکے اپنے علاقوں میں دین کی خدمت



کرتے۔ غرض وہ مرجع علماء و مشائخ تھے۔ تمام عمر درس و تدریس، افتاء، فصل خصومات، وعظ و پند اور تلامذہ کی تربیت و تکمیل میں صرف کردی۔ نجف خاں کے زمانہ میں اس کی سخت گیرپالیسی کی وجہ سے شاہ صاحب کو سخت تکلیف پہنچی۔ یہاں تک کہ شہر سے نکالا گیا۔ جائداد ضبط ہوئی، مگر حضرت نے اصلاح و تبلیغ کا کام برابر جاری رکھا، ان کی تصانیف میں عزیز الاقتباس، رسالہ بلاغت، ملفوظات شاہ عبدالعزیز، وسیلہ نجات، تحقیق الرویا، سرالجلیل، میزان الکلام، حاشیہ میر زاہد رسالہ، حاشیہ میر زاہد ملا جلال، حاشیہ میر زاہد شرح مواقف، حاشیہ شرح ہدایت الحکمتہ وغیرہ بھی ہیں۔

تفصیلی حالات کے لئے ملاحظہ ہوں:۔

مجموعہ حالات عزیزی ـ از ظہیر الدین سید احمد ولی اللٰہی

تذکرہ عزیزیہ، مرتبہ قاضی بشیر الدین احمد میرٹھی۔

ابجد العلوم، ص: ۹۱۴

کمالات عزیزی از نواب مبارک علی خاں

تذکرہ شاہ ولی اللہ، ص ص: ۳۰۴ ـ ۳۱۴

نور القلوب (قلمی) مولوی نواب امجد علی لکھنوی، ص ص: ۳۵۳ ـ ۳۵۴

(مملوکہ مفتی محمد ابراہیم سمستی پوری۔ صدر مدرس مدرسہ شمس العلوم بدایون)

آثار الصنادید، باب چہارم، ص ص: ۳۹ ـ ۴۲

حدائق الحنفیہ، ص: ۴۷

الیانع الجنی، ص ص: ۷۳ ـ ۷۵

اخبار رنگین، اوراق: ۱۳، ۱۵، ۳۶ (قلمی مملوکہ محمد ایوب قادری)

ملفوظات مولانا شاہ عبدالعزیز (اردو)

تراجم علمائے اہل حدیث، جلد اول، ص ص: ۴۹ ـ ۶۳

حیات عزیزی از محمد رحیم بخش (مطبع فیض پریس دہلی ۱۸۹۹ء)

تذکرہ کاملان رام پور، ص ص: ۲۰۳ ـ ۲۱۲

علمائے ہند کا شاندار ماضی، جلد دوم، ص ص: ۴۲ ـ ۵۳

علم و عمل، جلد اول، ص ص: ۲۴۵ ـ ۲۴۷

تراجم الفضلاء، ص ص: ۱۵ ـ ۱۷

مفتاح التواریخ، ص ص : ۳۸۱ - ۳۸۲

نزہتہ الخواطر، جلد ہفتم، ص ص : ۲۶۷ - ۲۷۶

دہلی اور اس کے اطراف، ص ص : ۶۴، ۱۰۸ - ۱۰۹

اتحاف النبلاء، ص ص : ۲۹۶ - ۲۹۷ (ق)

**(۳۱۴)**

☆ ایک مرتبہ تعزیہ نکلنے کے سلسلہ میں فساد ہوگیا، اودھ کی شیعہ حکومت نے مولانا عبدالعلی بحرالعلوم کو خارج البلد کردیا۔ تفصیل مقالات شبلی جلد سوم میں ملاحظہ ہو۔

☆☆ تذکرہ علمائے زندگی فرنگی محل میں سال انتقال ۱۲۲۵ھ ر ۱۸۱۰ء تحریر ہے (ص : ۱۴۱)

مزید حالات کے لئے ملاحظہ ہو :-

تذکرہ علمائے فرنگی محل، ص ص : ۱۳۷ - ۱۴۱

ہندوستان کی قدیم اسلامی درس گاہیں از مولوی ابو الحسنات ندوی، ص : ۵۹

ابجد العلوم از نواب صدیق حسن خان، ص : ۹۲۷

حدائق حنفیہ از فقیر محمد جہلمی، ص : ۴۶۷ (نول کشور پریس، لکھنؤ ۱۹۰۶ء)

اخبار الصنادید جلد اول از مولوی حکیم محمد نجم الغنی خان رام پوری، ص : ۶۰۰ (نول کشور پریس، لکھنؤ ۱۹۱۸ء)

تاریخ فرخ آباد از مفتی ولی اللہ اوراق : ۱۳۱ - ۱۳۳ (نسخہ انڈیا آفس، لندن)

حدیقتہ المرام از مولوی محمد مہدی واصف نمبر شمار ۱۰۵ (مطبع مظہر العجائب، مدراس ۱۲۷۹ھ ر ۱۸۶۲ء)

مقالات شبلی جلد سوم از مولانا شبلی نعمانی (مرتبہ سید سلیمان ندوی) ص ص : ۱۱۶ - ۱۲۵ (دارالمصنفین اعظم گڑھ ۱۳۷۵ھ ر ۱۹۵۵ء)

نزہتہ الخواطر، جلد ہفتم، ص ص : ۲۸۲ - ۲۸۷

ملفوظات شاہ عبدالعزیز، ص : ۸۸

علم و عمل جلد اول، ص ص : ۷۴ - ۷۵ (ق)

**(۳۱۵)**

☆ مزید حالات کے لئے ملاحظہ ہو :-

تذکرہ علمائے فرنگی محل ص : ۱۳۶



(۱) "چھوٹے" در ترجمہ اول (ن)

(۲) "لاولد" ترجمہ اول ندارد (ن)

**(۳۱۶)**

☆ ملاحظہ ہو :-

نزہتہ الخواطر، جلد ہفتم، ص ص : ۲۷۸ - ۲۷۹ (ق)

(۱) "لکھنوی" ترجمہ اول ندارد (ن)

(۲) "دہلوی" ترجمہ اول ندارد (ن)

(۳) "مسیح" در ترجمہ اول (ن)

**(۳۱۷)**

☆ مولف تذکرہ کاملان رام پور بھی ان کے حالات پر کچھ اضافہ نہ کرسکے۔ ملاحظہ ہو :-

تذکرہ کاملان رام پور، ص : ۲۲۹ (ق)

(۱) "والد ماجد" در ترجمہ اول (ن)

**(۳۱۸)**

☆ ملاحظہ ہو :-

حدائق الحنفیہ، ص : ۴۷۷

ابجد العلوم، ص ص : ۹۳۲ - ۹۳۳ (ق)

(۱) "ہنسوہ" در ترجمہ اول۔ (الف)

**(۳۱۹)**

(۱) "دو مہینے" در ترجمہ اول (ن)

(۲) کلکتہ مدرسہ میں علوم اسلامی کے ساتھ ساتھ انگریزی زبان کی تعلیم کا بھی انتظام تھا۔ (الف)

**(۳۲۰)**

☆ تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو :-

حدائق الحنفیہ، ص ص : ۳۶۰ - ۳۶۱ (ق)

**(۳۲۱)**

☆ ملاحظہ ہو :- منتخب التواریخ، ص : ۴۱۴ (ق)

(۳۲۲)

تفصیلی حالات کے لئے ملاحظہ ہو :۔

(☆) منتخب التواریخ، ص ص : ۴۴۷ ـ ۴۴۸

(☆) تذکرۃ الواصلین، ص ص : ۱۸۹ ـ ۱۹۱ (ق)

(۱) "وقت" ترجمہ اول ندارد (ن)

(۲) ترجمہ اول کے مترجم کے ترجمہ میں الجھاؤ ہے ان کا ترجمہ تھا "بعض تعلقات کی بنا پر شیخ تلاش معاش میں دہلی گئے۔ صورت یہ تھی کہ وہ ان طالبان خدا سے تھے جو اہل و عیال رکھتے تھے" (الف)

(۳) تاتار خان خواجہ محمد طاہر خراسانی اکبری امراء سے تھا۔ پہلے سال جلوس میں ہزاری منصب اور اس خطاب سے سرافراز ہوا، سال پنجم اکبری ۱۵۶۱ء میں دہلی کی حکومت پر فائز ہو اور تیرہویں سال جلوسی (۱۵۶۹ء) میں وہیں فوت ہوا۔ رک ماثر الامراء جلد اول، نمبر شمار ۱۱۶، کیول رام، تذکرہ الامراء کراچی، ۱۹۸۶ء، ص : ۱۰۹ (الف)

(۴) "حضرت رسالت .... کی جانب" ترجمہ اول ندارد (ن)

(۵) "کنبہ دار آدمی تھے" در ترجمہ اول (الف)

(۳۲۳)

ا۔ مولف معجم المطبوعات العربیہ و المعربہ نے شاہ عبدالغنی ابن ابو سعید مجددی کو شاہ عبدالغنی ابن شاہ ولی اللہ سمجھا ہے اور اس طرح اس کو سخت مغالطہ ہوا ہے۔ تفصیلی حالات کے لئے ملاحظہ ہو :۔

حدائق الحنفیہ، ص ص : ۴۹۰ ـ ۴۹۱

نزہتہ الخواطر، جلد ہفتم، ص ص : ۲۸۹ ـ ۲۹۰

خزینتہ الاصفیا، جلد اول، ص ص : ۶۹۸ ـ ۷۰۱

ابجد العلوم، ص ص : ۹۲۹ ـ ۹۳۰

الیانع الجنی من اسانید الشیخ عبدالغنی از محمد محسن ترہتی

انوار العارفین، ص ص : ۵۰۵ ـ ۵۰۶

مرقاۃ الیقین فی حیاۃ نورالدین از اکبر شاہ نجیب آبادی، ص ص : ۱۰۱ ـ ۱۰۴

معجم المطبوعات العربیہ و المعربہ، جلد اول، ص : ۸۸۹ (ق)



(۳۲۴)

ملاحظہ ہو :۔

☆ تطییب الاخوان بذکر علمائے الزمان، ص ص : ۴۹ ـ ۵۰ (ق)

(۱) "بندر بمبئی" ترجمہ اول ندارد (ن)

(۲) "حمد" ترجمہ اول ندارد (ن)

(۳) "محمد" ترجمہ اول ندارد (ن)

(۳۲۵)

☆ مولوی عبدالقادر بدایونی نے صرف اپنے خاندان کے لوگوں کے حالات مولف تذکرہ علمائے ہند کو فراہم کئے ہیں۔ بدایوں کے دوسرے مستحق علماء کو قطعاً نظر انداز کردیا، مولوی عبدالقادر بدایونی اپنے والد ماجد مولوی فضل رسول بدایونی کے مسلک پر تاحیات قائم رہے اور "وہابیت" کا رد فرمایا۔ ندوۃ العلماء کے آغاز قیام ہی سے اس کے مخالف رہے۔ نظامی بدایونی قاموس المشاہیر (جلد دوم، ص : ۶۷) میں لکھتے ہیں۔ "جب ندوۃ العلماء کی تحریک زور پر تھی، آپ نے اپنی پوری قوت کے ساتھ اس تحریک کی مخالفت کی جس کی وجہ سے ہندوستان میں خاص شہرت ہوگئی" ۱۳۱۹ھ ر ۱۹۰۱ء میں انتقال ہوا۔ دو بیٹے مولوی عبدالمقتدر اور مولوی عبدالقدیر یادگار چھوڑے۔ اول الذکر ۲۵ ر محرم ۱۳۳۴ھ ر ۱۹۱۵ء میں فوت ہوئے۔ آخر الذکر نے ۳۱ ر مارچ بروز جمعرات ۱۹۶۰ء میں بدایوں میں انتقال کیا اور درگاہ قادریہ میں دفن ہوئے۔ تین صاحب زادے پروفیسر عبدالہادی محمد میاں، مولوی عبدالمجید اقبال میاں اور حافظ عبدالحمید سالم میاں یادگار چھوڑے۔ آخرالذکر سالم میاں سجادہ نشین ہیں۔ مولانا عبدالقدیر بدایونی خاکسار مرتب پر خاص طور سے بزرگانہ شفقت فرماتے تھے۔ خدا مرحوم کو جنت الفردوس میں جگہ دے۔

تفصیل کے لئے دیکھئے :۔

اکمل التاریخ، جلد دووم، ص ص : ۲۰۶ ـ ۲۲۰

طوالع الانوار، ص ص : ۸۸ ـ ۹۱

تذکرۃ الواصلین، ص ص : ۲۵۶ ـ ۲۵۷

قاموس المشاہیر، جلد دوم، ص : ۶۷

البوارق المحمدیہ لرجم الشیاطین النجدیہ، از مولوی فضل رسول بدایونی، ص : ۱۴۴

تطییب الاخوان بذکر علمائے الزمان، ص : ۵۰ (ق)

(۱) مترجم اول نے اکثر عربی دعائیہ و مداحیہ کلمات ترک کردیے ہیں یہ جملہ بھی حذف کردیا تھا (ن)

**(۳۲۶)**

(۱) شیخ محمد طاہر پٹنی شیخ علی متقیؒ کے مرید اور مہدیہ کے لیے مشہور تھے۔ مہدویوں نے انھیں قتل کردیا۔ رک شیخ عبدالحق آزاد المتقین (الف)

**(۳۲۷)**

(۱) "کنتور" در ترجمہ اول (الف)

**(۳۲۸)**

(۱) "مظفر" در ترجمہ اول (ن)

**(۳۲۹)**

☆ ملاحظہ ہو:۔

تطیب الاخوان بذکر علمائے الزمان، ص: ۵۰ (ق)

**(۳۳۰)**

(۱) "المسیح" در ترجمہ اول۔ (ن)

(۲) "املال" در ترجمہ اول (ن)

**(۳۳۱)**

☆ شاہ عبدالقادر ۱۱۶۷ھ / ۱۷۵۳ء میں پیدا ہوئے، عالم، فاضل، متقی، پرہیزگار، مستغنی المزاج اور متوکل تھے۔ تحصیل علم سے فارغ ہوکر اکبر آبادی مسجد کے حجرہ میں ساری عمر بسر کردی، رات دن ذکر الٰہی میں مشغول رہتے۔ اہل دنیا کی طرف مطلق التفات نہ فرماتے۔ قرآن شریف کا بامحاورہ ترجمہ اور تفسیر موضح القرآن دو نایاب چیزیں ان کی یادگار ہیں۔ سرسید احمد خاں بہادر لکھتے ہیں۔

"بارہا ثقات کی زبان سے سنا گیا ہے جس امر میں کچھ فرمایا ہے کم و کاست ظہور میں آیا باوجود اس کے کہ بہ سبب کثرت اخلاق کے کسی کے حق میں کچھ ارشاد نہ کرتے اور کسی کو نہ فرماتے کہ ادھر بیٹھ یا ادھر لیکن من جانب اللہ لوگوں کے دلوں میں آپ کا ایسا رعب چھایا ہوا تھا کہ روسائے شہر جب آپ کی خدمت میں حاضر ہوتے بہ سبب ادب کے دور دور خاموش بیٹھتے اور بدوں آپ کی تحریک کے مجال سخن نہ پاتے اور ایک دو بات کے سوا یارا نہ دیکھتے کہ کچھ اور



کلام کریں، کرامت حضرت بحد تواتر پہنچ گئی ہیں اگر ان کا بیان کیا جاوے کتاب میں گنجائش نہیں۔

مردان خدا، خدا نباشند
"لیکن ز خدا جدا نباشند"

مولف تذکرہ علمائے ہند نے سن وفات ۱۲۴۲ھ / ۱۸۲۷ء غلط لکھا ہے شاہ عبدالقادر کا انتقال ۱۲۳۰ھ / ۱۸۱۴ء میں ہوا۔ تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو:۔

آثار الصنادید، باب چہارم، ص ص: ۵۴ - ۵۵

واقعات دارالحکومت دہلی، حصہ دوم، ص ص: ۵۸۸ - ۵۸۹

علم و عمل، جلد اول، ص: ۲۴۹

حیات ولی، ص ص: ۳۴۹ - ۳۵۲

تراجم الفضلا، ص: ۱۷

حدائق الحنفیہ، ص: ۴۷۱

تراجم علمائے اہل حدیث، ص ص: ۶۴ - ۶۵

ابجد العلوم، ص: ۹۱۵

نزہتہ الخواطر، جلد ہفتم، ص ص: ۲۹۵ - ۲۹۶

الیانع الجنی، ص: ۷۵ (ق)

(۱) "حضرات" در ترجمہ اول (ن)

**(۳۳۳)**

☆ ملا عبدالقادر بدایونی اپنی معرکتہ الارا تصنیف منتخب التواریخ کی وجہ سے مشہور ہیں اس کتاب کا اردو اور انگریزی میں ترجمہ ہوچکا ہے۔ ملا نے اپنے حالات جستہ جستہ خود منتخب التواریخ میں بیان کئے ہیں۔ ہم نے ان حالات کو چن کر ایک گلدستہ تیار کیا ہے۔ اگر حالات نے اجازت دی تو ارباب علم کی مجلس میں سوانح قادری کا یہ گلدستہ عنقریب پیش کیا جائے گا۔ ملا عبدالقادر بدایونی بدایوں میں دفن ہوئے ہیں۔

☆☆ مولوی رحمان علی کی یہ تشریح درست نہیں ہے۔ کیوں کہ "انتخابے" کا حرف آخر "یائے تحتانی" ہے اور اس کا حرف ثانی ب ہے "انتخابے" کے عدد ۱۰۶۴ میں سے ن اور ب

کے ۵۲ عدد نکال دئے جائیں تو ۱۰۱۲ رہ جاتے ہیں جو صحیح نہیں۔ اس کتاب کی تالیف کی تاریخ "انتخاب" سے نکلتی ہے جس کے عدد ۱۰۵۴ء ہوتے ہیں۔ ان میں سے حرف ثانی ن کے ۵۰ عدد منہا کروئے جائیں تو ۱۰۰۴ رہ جاتے ہیں اور یہی سال تصنیف ہے۔(۱)

مولوی رحمان علی کی توضیح صحیح ہے کیوں کہ ب حرف آخر کا اول ہے ثانی ی ہے لہٰذا ن اور ی کے اعداد نکالنے سے صحیح تاریخ نکل آتی ہے۔(الف)

(۱) فاضل مترجم مرحوم نے مولوی رحمان علی (مولف کتاب) کے طریقہ استخراج تاریخ پر اعتراض کیا ہے اور ایک نئے طریقہ سے تاریخ نکالی ہے اور لکھا ہے کہ لفظ "انتخاب" سے تاریخ نکلتی ہے۔ لیکن اس طرح شعر کا وزن ہی غارت ہوجاتا ہے اور مصنف کے اصل الفاظ سے بھی انحراف کرنا پڑتا ہے۔ خود بدایونی نے "انتخابی" ہی لکھا ہے کہ فہرست مشترک نسخہ ہائی خطی فارسی از احمد منزوی جلد ۱۰، ص ۴۰۱ پر بھی یہ تاریخ اس طرح دی گئی ہے۔(ن)

۲۔ عبدالقادر بدایونی کے بارے میں مزید تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو "نجات الرشید" مصنفہ عبدالقادر بدایونی بہ ترتیب حواشی و مقدمہ سید معین الحق، لاہور، ۱۹۷۲ء کا مقدمہ از مصحح (ن)

(۳) مصنف کا یہ کہنا درست نہیں کہ ملا عبدالقادر بدایونی کو شہنشاہ اکبر کی بارگاہ خلوت میں باریابی حاصل تھی۔ خود بدایونی کے مطابق اکبر نے جو اپنی کثرت ازدواج کے قانونی پہلو سے پریشان تھا اور اس نے یہ سوال دربار میں آنے والے نئے علماء یعنی شیخ مبارک، ابوالفضل وغیرہ سامنے رکھا۔ مسئلہ اس کے لئے مشکل یوں تھا کہ وہ بیشتر شادیاں راجاؤں و حکمرانوں کی بیٹیوں سے تھیں انھیں چھوڑ دینے یا طلاق دینے سے سلطنت میں گڑبڑ ہوجاتی۔ سنی مسلم علماء نے اکبر کو بچانے کے لئے کہ کہیں وہ انھیں متعہ قرار دینے کے لئے شیعہ نہ ہوجائے دوسرا راستہ اختیار کیا اور ہدایہ میں بیان کردہ اس بیان کی روشنی میں کہ مالکی فقہ میں متعہ کا جواز ملتا ہے اسے مشورہ دیا گیا کہ مالکی قاضی مقرر کردیا جائے تاکہ اس کے علاقہ میں اس کے فقہ کے مطابق فیصلہ ہوسکے۔ اس بحث میں جب شیخ مبارک اور ابوالفضل اپنے دلائل میں کمزور پڑے تو بادشاہ نے رات کے وقت عبدالقادر کو فتح پور سیکری میں انوپ تالاؤ پر واقع خلوت گاہ میں طلب کیا۔ عبدالقادر نے اس مسئلہ کے جواز میں ایک رسالہ لکھا تھا۔ اس کی دلائل کے آگے قاضی مملکت قاضی یعقوب نے شکست تسلیم کرلی اور اسے بنگال کا قاضی بناکر بھیج دیا گیا۔ بدایونی کا صرف یہی



ایک واقعہ ہے بادشاہ کی خلوت کی محافل میں شریک ہونے کا۔

دلچسپ پہلو یہ ہے کہ فقہی مباحث کے فیصلہ کے لیے ہی شیخ مبارک نے محضر ترتیب دیا تھا جس کی رو سے بادشاہ بحیثیت سلطان عادل مجتہد سے اعلیٰ مقام رکھتا تھا اور اسے یہ حق حاصل تھا کہ جب کسی مسئلہ پر اختلاف ہو تو کسی بھی ایک مجتہد یا فقہ کی رائے کو نافذ کردے۔ اکبر نے یہ اختیار بظاہر صرف ایک بار ہی استعمال کیا جب کہ مالکی قاضی حسین عرب مقرر ہوا اور متعہ کا جواز ملا۔ منتخب التواریخ میں چوں کہ اکبر کے خلاف واقعات لکھے ہیں لہٰذا اکبر کے اور خود مصنف کے مرنے کے بعد اسے منظر عام پر لایا گیا۔

رک بدایونی، منتخب التواریخ، جلد دوم، کلکتہ، ص ۲۱۱

مزید تفصیلات کے لئے ملاحظہ ہو انصار زاہد خان، The Mughul Marriages : A politico and Legal study جرنل پاکستان ہسٹاریکل سوسائٹی

جلد ۳۴، اپریل، ۱۹۸۶ء ص ص: ۸۵ - ۱۳۲

**(۳۴۴)**

☆ شیخ عبدالقدوس بڑے پائے کے بزرگ تھے۔ شیخ کے حالات ان کے صاحبزادے نے لطائف قدوسی کے نام سے لکھے ہیں۔ یہ کتاب طبع ہوچکی ہے۔ شروع میں شیخ عبدالقدوس رودولی میں رہتے تھے۔ جب وہاں سلطنت کی بدنظمی کی وجہ سے ہنود کا غلبہ ہوگیا تو شیخ نے رودولی کی سکونت ترک کردی، شیخ کا مزار قصبہ گنگوہ ضلع سہارن پور میں ہے، شیخ کو لودیوں سے خاص تعلق خاطر تھا، سکندر لودی نے شعائر اسلام کے اجراء میں کوشش کی تھی، اس لئے اس کی قدر کرتے تھے۔ شیخ عبدالنبی صدر الصدور ان ہی شیخ عبدالقدوس کے پوتے تھے۔ مولوی اعجاز الحق قدوسی نے شیخ عبدالقدوس گنگوہی کے مفصل، جامع اور مستند حالات "تذکرہ حضرت شیخ عبدالقدوس گنگوہی" کے نام سے مرتب کئے ہیں۔ یہ کتاب آل پاکستان ایجوکیشنل کانفرنس کی طرف سے شائع ہوئی ہے۔

تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو:-

لطائف قدوسی (مطبوعہ مطبع مجتبائی دہلی ۱۳۱۱ھ ر ۱۸۹۳ء)

رود کوثر، ص ص: ۷۰ - ۷۶

**(۳۴۳)**

☆ محافل الانوارنی فی حال الابرار' ہدایتہ الاسلام اور کتاب الصلوۃ کے نام طوالع الانوار اور اکمل التاریخ میں تحریر ہیں۔

☆ تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو:۔

اکمل التواریخ' حصہ اول' ص ص : ۹۳ ـ ۱۳۶

طوالع الانوار از مولوی انوار الحق بدایونی' ص ص : ۳۴ ـ ۳۶

تذکرۃ الواصلین' ص ص : ۲۴۶ ـ ۲۴۹

آثار احمدی' ص ص : ۶۲ ـ ۶۴

آثار بدایوں از فضل اکرام' ص : ۱۰۱

بیاض مولانا عبدالقادر بدایونی (قلمی) ص ص : ۷ ـ ۹ (کتب خانہ مدرسہ قادریہ بدایوں) (ق)

(۱) "دیار وا مصار" ترجمہ اول ندارد (ن)

(۲) فارسی متن اور اردو ترجمہ یہاں لفظ "عارفان" لکھا ہے' ہم نے قافیہ کی رعایت سے "عارفین" اختیار کیا ہے۔ (ن)

**(۳۴۴)**

☆ تفصیل کے لئے دیکھئے :۔

مآثر الکرام' دفتر' اول' ص ص : ۱۸۳ ـ ۱۸۴

ابجد العلوم' ص : ۸۹۲

نزہتہ الخواطر' جلد دوم' ص ص : ۷۰ ـ ۷۶

اخبار الاخیار' ص ص : ۱۶۰ ـ ۱۶۱

حدائق الحنفیہ' ص ص : ۲۹۹ ـ ۳۰۰

سبحۃ المرجان' ص ص : ۲۹ ـ ۳۶

قضاء الارب من ذکر علماء النحو والادب' ص : ۱۹۵ (ق)

(۱) "۷۸ سال" در ترجمہ اول (ن)

**(۳۴۵)**

☆ شیخ عبدالنبی کی معمرہ مسجد دہلی میں موجود ہے۔ اس میں یہ کتبہ نصب ہے۔

فی زمان الخلیفتہ الاکبر

اید اللہ ذاتہ النفاع

قد بنی بقعتہ مقدستہ

مثلھا لایکون فی الاقطاع

شیخ الاسلام ظاہر الحرمین

شیخ اہل الحدیث بالاجماع

شیخ عبدالنبی نعمانی

معدن العلم منبع الانفاع

سال تاریخ این بنا فیضی

سال العقل قال "خیر بقاع"

۹۸۳ء

شیخ عبدالنبی کے ہاتھ کا لکھا ہوا ایک رسالہ پروفیسر خلیق احمد نظامی (علی گڑھ) کے کتب خانہ میں ہماری نظر سے گزرا یہ رسالہ اوراد و ادعیہ پر مشتمل ہے۔

☆ ☆ ۹۰۱ھ ر ۱۴۹۵ء' غلط ہے۔ عبدالنبی ۹۷۲ھ ر ۵-۱۵۶۴ء میں صدرالصدور کے منصب پر مظفر خاں وزیر کل کی سفارش سے مقرر ہوئے۔ (دربار اکبری' ص : ۳۹۷)

تفصیل کے لئے دیکھئے :۔

بزم تیموریہ' ص ص : ۹۱ ـ ۱۱۰

نزہتہ الخواطر' جلد چہارم' ص ص : ۲۱۹ ـ ۲۲۲

منتخب التواریخ' ص ص: ۴۳۳ ـ ۴۳۵

طرب الاماثل بتراجم الافاضل' ص ص : ۲۱۸ ـ ۲۲۰

دربار اکبری' ص : ۳۹۷

Memoirs of the Archeological Survey of India No. 9

Mosque of Sheikh Abdun - Nabi by Mawlvi K.B.Zafar Hasan (Calcutta 1921)

(ا) یہ کہا جاتا ہے کہ قید میں کچھ بدمعاشوں نے انھیں قتل کردیا یا ابوالفضل نے قتل کرادیا۔

رک آئین اکبری

جلد اول، انگریزی، ۱۹۳۹ء، ص ص : ۲۸۱ - ۲۸۵ (الف)

شیخ اپنے عروج کے زمانہ میں ۵۰ ہزار بیگہ زمین مدد معاش میں دینے کے مختار تھے۔ ایک برہمن جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شان میں گستاخی کا مجرم تھا آخری فیصلہ سے پہلے بادشاہ نے ان کی تحویل میں دیا تھا اسے بغیر حکم شاہی کے قتل کرادیا یہی واقعہ وجہ زوال بن گیا۔ شکایات اور بھی تھیں۔ (الف)

**(۳۴۶)**

شیخ عبدالنبی کے مکتوبات کا ایک قلمی نسخہ پاکستان ہسٹاریکل سوسائٹی کی لائبریری میں موجود ہے۔ (الف)

☆ طرب الاماثل بتراجم الافاضل ص ص : ۲۲۷ - ۲۲۹

(ق) Indias Contribution to the Hadith Literature' pp. 137 - 140

(ا) "تہذیب الکلام" ترجمہ اول ندارد (ن)

(۲) "الشرقیہ" در ترجمہ اول (ن)

**(۳۴۷)**

(ا) "القوص" در ترجمہ اول (ن)

**(۳۴۸)**

☆ تفصیلی حالات کے لئے ملاحظہ ہو :۔

ماثرالکرم دفتر اول ص ص : ۲۵ - ۳۳

منتخب التواریخ، ص : ۴۲۶

انوار العارفین، ص ص : ۴۵۹ - ۴۶۰

اصح التواریخ، جلد اول ص ص : ۹۸۰ - ۲۵۰

کاشف الستار (قلمی) ارشاد حمزہ مارہروی اوراق : ۴۱ - ۴۲ (مملوکہ سید فرح علی جلالی بدایونی)

گلشن ابرار (قلمی) از ریاض الدین سہسوانی ص ص : ۱۸ - ۱۹ (مملوکہ مولوی نظامی، نظامی پریس بدایوں)

ہدایت الخلائق (قلمی) ہدایت نمبر ۷ (ق)

فارسی متن اور اردو ترجمہ میں یہ مصرع اس طرح لکھا ہے۔ "ہزار و ہفدہ شب جمعہ ماہ صوم سوم" لیکن اس طرح اعداد ۱۰۲۱ برآمد ہوتے ہیں جن میں سے بیس ۲۰ عدد نکالنے سے ۱۰۰۱ باقی رہ جاتے ہیں۔ جب کہ ۱۰۱۷ عدد مطلوب ہیں۔ چناں چہ ہم نے مصرعہ ثانی کو اپنی طرف سے اعداد کے لحاظ سے درست کردیا ہے۔ اب اس مصرعہ کے مجموعی اعداد ۱۰۳۷ برآمد ہوتے ہیں اور بیس عدد خارج کرنے سے مطلوبہ تاریخ یعنی ۱۰۱۷ بن جاتی ہے۔ (ن)

**(۳۴۹)**

☆ ملاحظہ ہو :۔

مفتاح التواریخ ص : ۳۰۸

**(۳۵۰)**

☆ ۲۹ / محرم ۱۲۶۱ھ / ۱۸۴۵ء میں انتقال ہوا۔ تفصیلی حالات کے لئے ملاحظہ ہو:۔

تذکرہ علمائے فرنگی محل، ص : ۱۴۲

**(۳۵۱)**

☆ مولوی عبدالواجد خیر آبادی اپنے زمانہ کے نامور فاضل تھے۔ مولوی وہاج الدین گوپاموی، مولوی احمد اللہ خیر آبادی اور مولوی محمد اعلم سندیلوی سے تحصیل علم کی ۱۲۱۸ھ / ۴-۱۸۰۳ء میں انتقال ہوا۔

## قطعہ تاریخ انتقال

روز جمعہ کہ بود چارم عید

از جہان سوئے جنت الماوی

رفت و آمد نوید از رضوان

رضی اللہ عنک بیا زود

تراجم الفضلاء، ص ص : ۱۰ - ۱۱ نیز دیکھئے :۔

سیرالعلماء، ص ص : ۱۸ - ۱۹ (ق)

(ا) فرنگی محلی" ترجمہ اول ندارد (ن)

**(۳۵۲)**

☆ مزید حالات کے لئے ملاحظہ ہو :۔

تذکرہ علمائے فرنگی محل' ص : ۱۳۳

حدیقتہ المرام نمبر شمار' ص : ۱۰۸

**(۳۵۳)**

☆ ملاحظہ ہو :۔

حدائق الحنفیہ' ص : ۴۴۵

(۱) "ترخان و ترخانی" در ترجمہ اول۔ طرخان دراصل ترخان کا معرب ہے لیکن ترخان منگولوں اور مغلوں کے دور میں اعلیٰ ترین خطاب تھا جسے پہلے چنگیز خان نے اور پھر تیمور نے اپنے خاص امیروں کو عطا کیا تھا جو بعد میں خاندانی نام بن گیا جس نے سولھویں صدی میں سندھ میں حکومت کی اور جن کے مزارت مکلی کے قبرستان میں واقع ہیں۔ یہ کسی جگہ کا نام ہے جو غالباً سہو کتابت سے طرخان ہوگیا ہے۔

خرحان نامی ایک قریہ صوبہ قومس میں بھی واقع تھا (رک لغت وہ خدا) ممکن ہے کہ یہ خرقان کی بگڑی ہوئی شکل ہو جو اسی ضلع قومس (دامغان) میں واقع ہے۔

See Lands of the Eastern Caliphate,pp.364-66

(۲) حدائق الحنفیہ (لاہور ایڈیشن ص ۴۴۴) میں سن وفات ۱۱۷۰ھ دیا ہے اور تاریخ وفات "شمع مشہور دہر" بتائی ہے۔(الف)

**(۳۵۴)**

☆ "اذکار اوراد اشغال اور علم تصوف اپنے پیرو مرشد سے حاصل کیا اور تدریس کتب درسیہ ترک فرما کر مثنوی شریف کا درس دینا شروع کیا۔ یہ حلقہ درس بہت وسیع ہوتا تھا اور اس میں مثنوی شریف کے نکات عجیبہ اور دقائق غریبہ بیان فرماتے' اوائل زمانہ میں نہایت عسرت و تنگی سے بسر ہوئی' مگر کبھی آپ نے کسب معاش و حصول دنیا کی جانب توجہ نہ فرمائی بعض اوقات متعدد فاقے گھر والوں پر ہوجاتے مگر کسی سے تذکرہ نہ فرماتے" آپ کے ملفوظات "الاسرار العالیہ فی مناقب الوالیہ" کے نام سے مولوی عبدالغفار نے مرتب کئے ہیں۔

ملاحظہ ہو :۔

تذکرہ علمائے فرنگی محل' ص ص : ۱۲۷ - ۱۲۹



احوال علمائے فرنگی محل' ص ص : ۴۰-۴۱ (ق)

**(۳۵۵)**

☆ صاحب تذکرہ علمائے فرنگی محل نے تاریخ انتقال ۴ ر شعبان ۱۲۷۹ھ ر ۱۸۶۳ء تحریر کی ہے۔ ملاحظہ ہو :۔

تذکرہ علمائے فرنگی محل ص ص : ۱۳۲ - ۱۳۳

(۱) "بن" در ترجمہ اول (ن)

**(۳۵۶)**

☆ ملاحظہ ہو :۔

مفتاح التواریخ' ص : ۱۳۵

نزہتہ الخواطر' جلد چہارم' ص ص : ۲۲۳ - ۲۲۴

اخبارالاخیار' ص ص : ۲۱۵ - ۲۱۹

خزینتہ الاصفیاء' جلد اول' ص : ۸۳

تاریخ اولیائے دہلی' ص ص : ۹۹ - ۱۰۰ (ق)

(۱) "ابھی" ترجمہ اول ندارد

(۲) "سسر" ایضاً

(۳) "صورت" ترجمہ اول ندارد

(۴) "بشارت" ایضاً (ن)

**(۳۵۷)**

☆ ملاحظہ ہو :۔

حدائق الحنفیہ' ص : ۴۴۳ (ق)

حدائق الحنفیہ میں تاریخ وفات ۱۱۵۳ھ دی گئی ہے (الف)

**(۳۵۸)**

☆ ملاحظہ ہو :۔

حدائق الحنفیہ' ص : ۴۵۸ (ق)

(۱) حدائق الحنفیہ میں کتاب الصلوۃ دیا ہوا ہے (الف)

رود کوثر' ص ص : ۲۶ - ۲۹ (ق)

(۱) "تھوڑے سے ... مطالعہ کیا" ترجمہ اول ندارد

(۲) "والد کی وفات ... اختیار کی - ایضاً

(۳) "معنون" در ترجمہ اول (ن)

**(۳۸۵)**

☆ تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو :-

مفتاح التواریخ' ص ص : ۳۲۹ - ۳۳۰

ملفوظات شاہ عبدالعزیز' ص : ۱۰۱ (ق)

(۱) "قلندر" ترجمہ اول ندارد

(۲) "۵ ر رجب" در ترجمہ اول (ن)

**(۳۸۶)**

☆ عماد الدین عثمانی لکھنی کی ایک کتاب حل المعاقد و توضیح المقاصد ملتان سے ۱۸۸۰ء میں طبع ہوئی ہے یہ ایک مختصر سا رسالہ فلسفہ کے مسائل سے متعلق ہے۔ عماد الدین عثمانی نے شرح تہذیب یزدی پر حاشیہ بھی لکھا ہے۔ ان کے بعض رسالے مسلم یونیورسٹی علی گڑھ (سبحان اللہ کلیکشن) میں ہیں۔ ملاحظہ ہو :-

معجم المطبوعات العربیہ والمعربہ جلد دوم ص : ۱۳۱

نزہتہ الخواطر' جلد ہفتم' ص : ۳۳۹

ابجد العلوم' ص : ۹۲

فہرست (نسخ قلمی) سبحان اللہ اور نٹیل لائبریری' ص ص : ۸۳ - ۲۵ مرتبہ سید کامل حسین۔ ایم۔ اے۔ (علی گڑھ ۱۳۴۸ھ ر ۱۹۳۰ء) (ق)

(۱) "ضلع بریلی قسمت" در ترجمہ اول (ن)

**(۳۸۷)**

☆ ملاحظہ ہو :-

اخبار الاخیار' ص ص : ۲۰۰ - ۲۰۱

بقول شیخ عبدالحق محدثؒ محمد تغلق نے ناراض ہوکر زبان کھنچ والی اور ذبح کرایا (الف)

(۱) "ایک روز ..... اور مفرور" ترجمہ اول ندارد (ن)



**(۳۸۸)**

☆ ملاحظہ ہو :-

حدائق الحنفیہ' ص ص : ۲۹۳ - ۲۹۴ (ق)

**(۳۸۹)**

☆ تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو :-

نزہتہ الخواطر' جلد دوم' ص ص : ۹۵ - ۹۶

حدائق الحنفیہ' ص : ۲۹۴ (ق)

(۱) "قنوجی" در ترجمہ اول

(۲) "فرید" در ترجمہ اول

(۱) مصنف نے پورا بیان حدائق الحنفیہ سے لیا ہے۔ (الف)

**(۳۹۰)**

☆ ملاحظہ ہو :-

حدائق الحنفیہ' ص : ۴۳۹ (ق)

"اور ترجیح دی ہے" ترجمہ اول ندارد (ن)

**(۳۹۱)**

☆ ملاحظہ ہو :-

حدائق الحنفیہ' ص : ۴۳۵ (ق)

(۱) "۳۶ مرتبہ .... پڑھتے تھے" ترجمہ اول ندارد (ن)

**(۳۹۲)**

☆ مولانا عنایت رسول چریا کوٹی کی مشہور و معروف تصنیف "بشریٰ" ہے جس میں انھوں نے اصل عبرانی توریت و زبور سے ان پیشین گوئیوں کو جمع کیا ہے جو خاتم النبیین حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ والہ وسلم کے بارے میں ہیں' یہ کتاب ۱۹۳۸ء میں نواب سر مزمل اللہ خاں رئیس بھیکم پور کی معارف پروری کی بدولت علی گڑھ سے طبع ہوئی ہے۔

(۱) "احادیث کی طرف متوجہ ہوئے "ترجمہ اول ندارد

(۲) "رسائل کی چھ شکلیں غور و فکر سے مرتب کیں" در ترجمہ اول (ن)

(۳۹۳)

☆ ملا عیاض ولد آخون زادہ محمد شاہ خاں باجوڑی، نواب علی محمد خاں کے عہد میں آخون زادہ محمد شاہ خاں آنولہ آئے۔ نواب فیض اللہ کے ساتھ رام پور پہنچے۔ مولوی عیاض خاں رام پور میں پیدا ہوئے، تحصیل علم رام پور، بریلی اور لکھنؤ میں کی۔ علوم و فنون عربیہ میں کامل دستگاہ تھی، عملیات میں بھی کمال تھا۔ ۷ ر محرم ۱۲۳۳ھ ر ۱۸۱۷ء میں رام پور میں انتقال ہوا۔

ملاحظہ ہو:۔

تذکرہ کاملان رام پور، ص : ۲۴۸ (ق)

(۳۹۴)

☆ شاہ عیسی جند اللہ ابن شیخ محمد قاسم اپنے عہد کے نامور فاضل و عارف تھے، تحصیل علوم اپنے والد اور چچا شیخ محمد طاہر سے کی، حضرت شاہ لشکر محمد عارف باللہ کے مرید و خلیفہ تھے۔ انوار الاسرار کے علاوہ مجمع البحرین، عین المعانی، روضۃ الحسنی اور رسالہ حواس خمسہ، حاشیہ بر اشارۃ غریبہ، کتاب انسان کامل، شرح قصیدہ بردہ، حاشیہ بر شرح ضیائیہ، فتح محمدی، تتمیم (شرح مائۃ عامل) رسالہ عقود ترجمہ اسرار الوحی ان کی تصنیفات سے یادگار ہیں۔ ۱۰۳۱ھ ر ۲-۱۶۲۱ء میں انتقال ہوا۔ تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو:۔

(۱) تاریخ برہان پور، ص ص : ۱۳۶ - ۱۳۷

(۲) تذکرہ صوفیائے سندھ، ص ص : ۱۵۶ - ۱۶۴

(۳) برہان پور کے سندھی اولیاء، ص ص : ۳۱ - ۱۰۳ (ق)

## حرف غ

(۳۹۵)

☆ مولوی غلام اللہ بن مولوی غلام فرید فاضل لاہوری۔ لاہور کے علمائے کبار اور فضلائے نامدار میں سے تھے۔ آپ کی ذات مبارک استاد کل، مظہر کمالات دینی و دنیوی تھی۔ تدریس و تعلیم میں متقدمین سے گوئے سبقت لے گئے اور وہاں کے لوگ آپ کے ذریعہ سے علوم و فقہ و حدیث و تفسیر و صرف و نحو و منطق و معانی وغیرہ میں کمالیت کے درجہ پر فائز ہوئے یہاں تک کہ پنجاب میں شاذ و نادر علماء کا خاندان ایسا ہوگا جو اس خاندان سے دعوی نیاز مندی اور شاگردی نہ رکھتا ہوگا۔" (حدائق الحنفیہ ص : ۴۷۶)

تفصیل کے لیے ملاحظہ ہو:۔

حدائق الحنفیہ، ص : ۴۷۶

خزینۃ الاصفیاء، ص : ۳۹۲

تذکرہ علماء والمشائخ ص: ۶۰ (ق)

(۳۹۶)

☆ حدائق الحنفیہ میں تحریر ہے کہ ۱۲۸۰ھ ر ۴-۱۸۶۳ء میں وفات پائی (ص ص: ۴۸۰ - ۴۸۱) (ق)۔

(۱) "اواخر عمر میں" ترجمہ اول ندارد۔ (ن)۔

(۳۹۷)

☆ مفتی غلام حضرت کے والد کا نام محمد غوث ہے، لکھنؤ میں پیدا ہوئے اور وہیں تحصیل علم کی۔ ملاحظہ ہو:۔ نزہۃ الخواطر، جلد ہفتم، ص:۳۵۳۔ (ق)

(۱) اصل متن میں مادہ تاریخ "بود او حاکم شرع" کو خط کشیدہ سے نمایاں کیا گیا ہے۔ ان کے الفاظ کے اعداد ۶۵۸ برآمد ہوتے ہیں جب کہ پورے مصرعہ کے ۱۰۱۳ اعداد ہیں۔ دونوں صورتوں میں یہ مادہ تاریخ موزوں نہیں ہے۔ کیونکہ سال وفات تو ۱۲۳۲ھ ہے۔(ن)

(۳۹۸)

☆ ملاحظہ ہو:۔ حدائق الحنفیہ، ص: ۴۷۲

خزینۃ الاصفیاء جلد دوم، ص: ۳۹۰ (ق)۔

حاضر ہوکر بیعت کی ... حضرت کی خانقاہ میں پانچ سو فقیر سے کم نہیں رہتا تھا اور سب کا روٹی کپڑا آپ کے ذمہ تھا اور باوجود یہ کہ کہیں سے ایک حبہ مقرر نہ تھا۔ اللہ تعالیٰ غیب الغیب سے سب کام چلاتا تھا' ایک دفعہ نواب امیرالدولہ امیر محمد خاں والی ٹونک نے بہت التجا سے درخواست تقرر وظیفہ کی اس کے جواب میں آپ نے صرف یہ شعر لکھ کر بھیجا۔

ما آبروئے فقر و قناعت نمی بریم
بامیر خاں بگوئے کہ روزی مقرر است"

تفصیل کے لیے ملاحظہ ہو:۔

حکایت شریفہ' حضرت شاہ غلام علی دہلوی' ص ص: ۱ - ۴

آثار الصنادید' باب چہارم' ص ص: ۱۱ - ۱۵

واقعات دارالحکومت دہلی' ص ص: ۱۵۳ - ۱۵۵

برکات الاولیاء' دہلی' ص: ۱۸۵

گلزار اولیاء' ص ص: ۴۷ - ۵۴

تذکرہ اولیائے ہندو پاکستان' ص ص: ۳۶۱ - ۳۶۷

انوارالعارفین' ص ص: ۴۷۰ - ۴۸۱

ضمیمہ مقامات مظہری از شاہ عبدالغنی دہلوی' ص ص: ۱ - ۳۸

رود کوثر' ص ص: ۶۴۳ - ۶۵۳

علم و عمل' جلد اول' ص: ۲۶۰

نزہتہ الخواطر' جلد ہفتم ص ص: ۳۵۶ - ۳۵۸

خزینتہ الاصفیاء' جلد اول' ص ص: ۶۹۳ - ۶۹۸

جواہر علویہ' از شاہ رؤف احمد مجددی (مطبوعہ)

حالات مشائخ نقشبندیہ مجددیہ' ص ص: ۳۰۸ - ۳۳۰ (ق)

(۱) "دل" ترجمہ اول ندارد

(۲) "برابر" در ترجمہ اول۔

(۳) اصل فارسی متن میں اور اردو ترجمہ ایوب قادری میں یہ مادہ تاریخ "مہ سپہر ہدایت نہفت"



(۳۰۰)

☆ مزید حالات کے لئے ملاحظہ ہو:۔

مقالات شبلی جلد پنجم از مولانا شبلی نعمانی' (مرتبہ سید سلیمان ندوی)' ص ص: ۱۱۲ - ۱۲۸ (کیا آزاد بلگرامی تھے۔ از مقبول احمد معارف' دسمبر ۱۹۲۳ء)

ماثرالکرام' حصہ اول (مقدمہ از مولوی عبدالحق ص ص: ۵ - ۲۰' ص ص: ۱۶۱ - ۱۶۳ - ۳۰۳ - ۳۱۱

قاموس الاعلام' حصہ اول' ص ص: ۳۲ - ۳۵

حدائقہ الحنفیہ' ص ص: ۳۵۴ - ۳۵۶

نزہتہ الخواطر' جلد ششم' ص ص: ۲۰۱ - ۲۰۵

خزانہ عامرہ' ص ص: ۱۲۳ - ۱۳۵

سبحۃ المرجان' ص ص: ۱۱۸

روضتہ الاولیاء از میر غلام علی آزاد' ص ص: ۴۵ - ۴۶ (مطبع اعجاز صفدری ۱۳۰۱ھ ر ۱۸۸۴ء)

تذکرہ بے نظیر' ص ص: ۲ - ۱۵

اتحاف النبلاء' ص ص: ۳۳۰ - ۳۳۵ (ق)

(۱) "سند" در ترجمہ اول۔

(۲) "عروض و قوافی ..... استفادہ کیا" ترجمہ اول ندارد

(۳) "مدینہ منورہ" ترجمہ اول ندارد۔ (ن)۔

(۳۰۲)

☆ شاہ عبداللہ عرف شاہ غلام علی بن عبداللطیف ۱۱۵۶ھ ر ۱۷۴۳ء یا ۱۱۵۸ھ ر ۱۷۴۵ء میں بٹالہ (یا پٹیالہ) میں پیدا ہوئے۔ حضرت مرزا مظہر جانجاناں کے مرید و خلیفہ تھے۔ جملہ مراتب سلوک طے کرکے دہلی میں سکونت اختیار کی سرسید احمد خاں بہادر لکھتے ہیں:۔

"سبحان اللہ علم اور عمل اور فضل و کمال اور تجرید و تجرد اور حلم و کرم اور سخاوت اتم اور ایثار و انکسار آپ کی ذات پر ختم تھے ... آپ کی ذات فیض آیات سے تمام جہاں میں فیض پھیلا اور ملکوں ملکوں کے لوگوں نے آن کے بیعت اختیار کی۔ میں نے حضرت کی خانقاہ میں اپنی آنکھ سے روم اور شام اور بغداد مصر اور چین اور حبش کے لوگوں کو دیکھا ہے کہ

درج ہے۔ لیکن شاید یہ سہو کاتب ہے کیونکہ اس سے مطلوبہ اعداد ۱۱۸۷ برآمد نہیں ہوتے مصنف نے لفظ "لب" کے ۳۲ اعداد کے تخرجہ سے تاریخ مکمل کی ہے۔ لہذا مادہ تاریخ کے الفاظ "مہ سپہر ہدایت نہفتہ" ہوتو مصنف کا مقصود پورا ہوتا ہے (ن)۔

(۴۰۳)

☆ ملاحظہ ہو:۔ نزہتہ الخواطر' جلد ہفتم' ص: ۳۵۹ (ق)۔

(۱) گوپالوی در ترجمہ اول

(۲) "مسلم" ایضاء (ن)

(۴۰۴)

☆ ملاحظہ ہو:۔ حدائق الحنفیہ' ص: ۴۶۲

خزینتہ الاصفیاء' جلد دوم' ۳۸۵

تذکرہ علماء والمشائخ' ص:۵۹ (ق)

(۴۰۵)

☆ صاحب مفتاح التواریخ نے شاہ غلام قطب الدین الہ آبادی مصیبت لکھا ہے جو صحیح نہیں ہے۔

ملاحظہ ہو:۔ (۱) مفتاح التواریخ' ص ص: ۳۵۰ - ۳۵۱

(۲) تذکرہ بے نظیر' ص: ۱۲۰

(۱) الحنفیہ در ترجمہ اول ۔(ن)

(۲) اس مصرعہ تاریخ سے اعداد ۱۲۱۹ بنتے ہیں۔ اگر "قطب الدین" کو "قطب دین" لکھا جائے تو پھر اس مصرعہ کے اعداد ۱۱۸۸ ہوجاتے ہیں۔ اور اس شعر میں جو تعمیہ ہے یعنی "با دل زار" اسے تخرجہ بنا لیا جائے یعنی لفظ "زار" کے دل 'الف' کا ایک عدد مصرعہ ثانی سے منہا کردیا جائے تو پھر مطلوبہ اعداد ۱۱۸۷ حاصل ہوسکتے ہیں۔ (ن)۔

(۴۰۶)

☆ تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو:۔ خزینتہ الاصفیاء' جلد دوم' ص: ۳۹۲ - ۳۹۶ (ق)

(۴۰۷)

☆ یہ بات قابل توجہ ہے کہ کھوکھر کو گروہ کہا گیا ہے قوم یا قبیلہ نہیں کہا گیا۔ ان کی عورتیں پردہ نہیں کرتی تھیں اور یہ لوگ سودی کاروبار کرتے تھے۔ ان میں سے کچھ ہجرت کرکے



یو۔پی کے علاقہ میں آباد ہوگئے تھے۔ غالباً ان کے منتشر ہوجانے سے ان کا قبائلی انداز ختم ہوگیا۔

(الف)

(۱) "شرعیہ" در ترجمہ اول (ن)

(۲) "اس شرط کو قبول کرلیا" ایضا

(۳) شریعت غرا کی پابندی میں بسر کردی۔ ایضا

(۴) "اصل ان کا تعلق پنجاب سے ہے" ترجمہ اول ندارد (ن)

(۴۰۸)

☆ (۱) "زمانہ میں" در ترجمہ اول

(۲) "خیال" ایضا

(۳) "قیام" ایضا

(۴) "امتیاز و خصوص" ایضا

(۵) "کی زبان پر تھے" ایضا (ن)

(۴۰۹)

☆ تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو:۔ حدائق الحنفیہ' ص ص: ۴۷۶ - ۴۷۸ (ق)

نوٹ: بھیرہ ضلع سرگودھا (پنجاب) کا معروف قصبہ ہے' بگوی خاندان کا دارالعلوم اب بھی وہاں معروف ہے (ن)

(۴۱۱)

☆ (۱) "اتنے سریع التلاوت تھے کہ" ترجمہ اول ندارد ۔ (ن)

(۴۱۲)

☆ شیخ غلام نقشبند قصبہ گھوسی (تابع جون پور) کے رہنے والے تھے۔ تیرہ سال کی عمر میں تحصیل علم سے فراغت حاصل کرلی۔ چوتھائی قرآن کی تفسیر حواشی کے ساتھ انوارالقرآن کے نام سے تحریر فرمائی۔ تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو:۔

ماثرالکرام' دفتر اول' ص ص: ۲۱۳ - ۲۱۹

حدائق الحنفیہ' ص: ۴۳۵

نزہتہ الخواطر' جلد ششم ص ص: ۲۱۳ - ۲۱۴

سبحتہ المرجان' ص: ۷۸

ابجد العلوم، ص: ۹۰۶ (ق)۔

(۴۱۴)

☆ نزہتہ الخواطر میں تحریر ہے کہ مولوی غلام یحییٰ بن نجم الدین قصبہ باڑہ میں پیدا ہوئے، تحصیل علم کی غرض سے سندیلہ پہونچے، درسی کتابیں مدرسہ منصوریہ میں مولوی باب اللہ جون پوری سے پڑھیں۔ پھر شیخ بدر عالم کے مرید ہوئے۔ رسالہ میر زاہد پر حاشیہ لکھا اور اس کا نام "لواء الهدی فی الیل والدجی" رکھا۔ پھر دہلی گئے اور نقشبندی سلسلہ میں حضرت مرزا مظہر جان جاناں کے مرید ہوئے، پانچ سال وہاں رہے، پھر لکھنؤ آئے اور وہیں قیام کرلیا۔ حاشیہ شرح سلم اور رسالہ کلمتہ الحق بھی لکھے رسالہ کلمتہ الحق کے جواب میں شاہ رفیع الدین دہلوی نے رسالہ دفع الباطل لکھا ہے۔ ماہ ذی قعدہ ۱۱۸۰ھ ر ۷-۱۷۶۶ء میں لکھنؤ میں انتقال ہوا اور شیخ پیر محمد کے احاطہ میں دفن ہوئے۔

نزہتہ الخواطر جلد ششم، ص ص: ۲۱۵ - ۲۱۶ (ق)

## حرف ف

(۴۱۵)

☆ ملاحظہ ہو:۔ نزہتہ الخواطر جلد سوم ص ص: ۱۱۲ - ۱۱۳

اخبار الاخیار ص: ۲۶۸

خزینتہ الاصفیاء جلد اول ص: ۳۸۹

(۴۱۶)

☆ ملاحظہ ہو:۔ منتخب التواریخ، ص ص: ۳۶۷ - ۳۶۸

بزم تیموریہ، ص ص: ۹۱ - ۹۲

ماثر الکرام، دفتر اول، ص ص: ۲۳۶ - ۲۳۸

مفتاح التواریخ، ص ص: ۱۹۳ - ۱۹۴

نزہتہ الخواطر، جلد چہارم، ص ص: ۲۵۴ - ۲۵۵

احوال مشائخ کبار ورق ۶

دربار اکبری، ص ص: ۸۰۴ - ۸۱۶

کیٹلاگ فارسی مخطوطات (برٹش میوزیم لندن) ص: ۱۲



میر فتح اللہ خواجہ جمال الدین محمد و کمال الدین محمد شیروانی اور غیاث الدین منصور شیرازی کے شاگرد تھے۔ عادل شاہ بیجاپوری کی دعوت پر شیراز سے آئے۔ جب عادل شاہ کا انتقال ہوا (۹۹۱ھ) تو اکبر نے انہیں اپنے دربار میں بلالیا۔ وہ صدر کے عہدے پر بھی فائض رہے اور ٹوڈر مل کے ساتھ مالگذاری ریکارڈ درست کرنے میں شریک رہے۔ امین الملک کا خطاب ملا اور بعد میں عضد الدولہ کا۔ ان کی نگرانی میں زیج جدید میرزائی کا ترجمہ بھی ہوا۔ بخار میں علاج نہیں کیا بلکہ ہریسہ کھالیا جو مہلک ثابت ہوا۔ ان کی ایک رباعی یہ ہے:

از فہم مصرفت چشیدن مشکل — و ز ہستی خویشتن بریدن مشکل
تحقیق نکات اہل عرفان — اما بہ حقیقت رسیدن مشکل

رک امین اکبری، جلد اول، ص ص ۱۰۳۴، ۶۰۹، لغت وہ خدا زیر فتح اللہ 'منتخب التاریخ' جلد سوم، ص: ۲۹۲ (الف)

(۴۱۷)

☆ ملاحظہ ہو:۔

تاریخ برہان پور، ص ص: ۱۳۷ - ۱۳۸ (ق)

(۱) "و نقلیہ، فقیہ" در ترجمہ اول (۲) "برہانپوری" ترجمہ اول ندارد - (ن)

(۴۱۸)

☆ مولانا فخر الدین زرادی نے جواز سماع میں رسالہ اباحت سماع لکھا ہے جو مطبع، محب ہند دہلی میں طبع ہوچکا ہے۔ تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو:۔

اخبار الاخیار ص ص: ۹۱ - ۹۲

نزہتہ الخواطر، جلد دوم، ص ص: ۱۰۳ - ۱۰۶

گلزار ابرار، ص: ۱۰۹

سیر الاولیاء، ص ص: ۲۷۲ - ۲۷۴

تاریخ الاولیاء، جلد دوم، ص: ۱۹۷ (ق)

(۱) "مرید و خلیفہ تھے" در ترجمہ اول (الف)

صاحب اخبار الاخیار (ص ص: ۹۱ - ۹۲) لکھتے ہیں کہ جب محمد تغلق نے دہلی کی آبادی کو دیوگیری (دولت آباد) جانے پر مجبور کیا تو اس ہی زمانہ میں یہ چاہا کہ ترکستان و خراسان پر قبضہ کرے۔ اس پر تمام صدور و اکابر و بزرگوں کو جمع کیا کہ لوگوں کو جہاد کی ترغیب دیں۔ مولانا

زرادی بھی بلائے گئے۔ بادشاہ سے گفتگو ہوئی۔ خواجہ قطب الدین دبیر بادشاہ مولانا کا شاگرد تھا لہٰذا بادشاہ مولانا کے خلاف سختی نہ کرسکا۔ اخبار الاخیار میں ان کے دیوگیر جانے کا تذکرہ نہیں ہے۔ (الف)

(۴۱۹)

☆ (۱) "علمائے زمانہ" در ترجمہ اول۔

(۲) "اور ان کے آخر زمانہ کے خلفاء اور شاگرد نامی گرامی ہوئے" در ترجمہ اول۔ (الف)

(۳) "محمد سبحان" در ترجمہ اول۔ (ن)

(۴) القرآن سورۂ رحمٰن آیت ۲۶ (الف)

(۴۲۰)

☆ محترم مترجم اول سے کافی سہو ہوا ہے:۔

(۱) "ہر مشکل" در ترجمہ اول۔

(۲) "جوان سے" در ترجمہ اول۔

(۳) "مفتی کے طریقہ پر ہر کتاب سے" در ترجمہ اول۔

(۴) ویسی تقریر یا پڑھنے کی قوت نہ تھی' در ترجمہ اول (الف)

(۴۲۲)

☆ مولانا فضل امام بن شیخ محمد ارشد ہرگامی' خیر آباد وطن تھا' فراغ علم کے بعد دہلی پہونچے' انگریزی حکومت کی طرف سے پہلے دہلی کے مفتی پھر صدرالصدور مقرر ہوئے۔ شاہ صلاح الدین صفوی سے بیعت تھے' فرائض ملازمت کے ساتھ مشغلہ تدریس و تصنیف ہمیشہ جاری رکھا اپنے تلامذہ پر نہایت شفقت فرماتے تھے' شاہ غوث علی پانی پتی نے بڑی محبت سے اپنے استاد مولانا فضل امام کا ذکر کیا ہے۔ سرسید احمد خاں لکھتے ہیں۔

"علوم عقلیہ اور فنون حکمیہ کو ان کی طبع وقاد سے اعتبار تھا اور علوم ادبیہ کو ان کی زبان دانی سے افتخار' اگر ان کا ذہن رسا دلائل قطعیہ بیان نہ کرتا' فلسفہ کو معقول نہ کہتے اور اگر ان کا فکر صائب' براہین ساطعہ قائم نہ کرتا' اشکال ہندسی تار عنکبوت سے ست تر نظر میں آتے' اس نواح میں ترویج علم و حکمت و معقول کی اسی خاندان سے ہوئی۔ گویا اس دودہ ء والا تبار سے اس علم نے یک جہتی بہم پہنچائی ہے۔"

ان کے تلامذہ میں سب سے مشہور مولانا فضل حق اور مفتی صدرالدین آزردہ ہوئے۔ کچھ



دنوں پٹیالہ میں بھی رہے۔ ۵ ذی قعدہ ۱۲۴۴ھ ر ۱۸۲۹ء میں خیرآباد میں انتقال ہوا اور احاطہ درگاہ شیخ سعد الدین میں دفن ہوئے۔ مرزا غالب نے قطعہ تاریخ انتقال کہا ہے

اے دریغا قبلہ ارباب فضل
کرد سوئے جنت الماویٰ خرام
چوں ارادت ازپئے کشف شرف
جست سال فوت آں عالی مقام
چرۂ ہستی خراشیدم نخست
تا بناء تخرجہ گردد تمام
گفتم اندر "سایہ لطف نبی"
آرامش گہ "فضل امام"

۲۵۷ + ۹۹۲ - ۵ = ۱۲۴۴ھ ر ۱۸۲۹ء

مولف تذکرہ علمائے ہند نے ۱۲۴۳ھ ر ۱۸۲۸ء اور عبدالشاہد خاں شروانی نے "باغی ہندوستان" میں ۱۲۴۰ھ ر ۱۸۲۵ء صحیح نہیں لکھا ہے۔ حوالہ کے لئے دیکھئے:۔

آثار الصنادید' باب چہارم' ص: ۹۲

باغی ہندوستان' ص ص: ۱۶ - ۲۵

مختصر سیر ہندوستان' ص: ۹۰

واقعات دارالحکومت دہلی' حصہ دوم' ص ص: ۳۱۴ - ۳۱۵

تراجم الفضلا' (تمہید' i - iii)

کلیات غالب (نثر فارسی)' ص ص: ۴۲ - ۴۳

علم و عمل جلد اول' ص ص: ۲۵۷

مفتاح التواریخ' ص ص: ۳۸۷

سیر العلماء' ص ص: ۲۱ - ۲۲ (ق)

غالب کا جو قطعہ تاریخ ہے اس کا مصرع ثانی محل نظر ہے۔ ہم نے کلیات نثر غالب کا حوالہ دیکھا ہے لیکن اس میں ہمیں یہ قطعہ مذکورہ حوالہ کے مطابق نہیں ملا ہے کہ گمان غالب ہے کہ یہ مصرع اس طرح ہوگا "ہست آرامش گہ فضل امام" (ن)

(۱) میر زاہد رسالہ غالباً کتابت کا سہو ہے۔ (الف)

شاید مراد رسالہ میر زاہد سے ہے۔

(۴۲۳)

☆ (۱) "سید" ترجمہ اول ندارد۔(الف)

(۴۲۴)

☆ (۱) (۲) "شاہ" در ترجمہ اول

(۳) "مرید و خلیفہ" در ترجمہ اول۔ (ف)

(۴۲۶)

۲۲ ربیع الاول ۱۳۱۳ھ / ۶ ۔ ۱۸۹۵ء کو حضرت شاہ فضل الرحمان کا گنج مراد آباد میں انتقال ہوا اور وہیں دفن ہوئے۔ تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو:۔

تذکرہ مولانا فضل رحمان گنج مراد آبادی از' ابوالحسن علی ندوی (مکتبہ دارالعلوم ندوۃ العلماء' لکھنؤ ۱۹۵۸ء)

تطییب الاخوان بذکر علمائے الزمان' ص ص: ۷ ۔ ۸

ذکر رحمانی (مطبوعہ مراد آباد)(ق)

(۱) رحمان در ترجمہ اول غلط است (ن)

کیونکہ اگر الف بڑھا دیں گے تو تاریخ پیدائش ۱۲۱۰ھ ہوجائے گی۔(الف)

(۴۲۷)

☆ مولوی عبدالواجد خیرآبادی کا مولوی فضل رسول بدایونی کی دستار بندی میں موجود ہونا درست نہیں کیونکہ عبدالواجد خیرآبادی کا انتقال ۱۲۱۸ھ / ۴ ۔ ۱۸۰۳ء میں ہوا ہے۔ ملاحظہ ہو تراجم الفضلا از مولوی فضل امام ص ص: ۱۰ ۔ ۱۱

مولوی عبدالسلام سنبھلی نے یہ قطعہ تاریخ کہا ہے۔

معدن فضل الٰہی حضرت فضل رسول
پیشوائے اہل عرفاں سرور اہل قبول
واقف اسرار شرع و کاشف دستار دیں
ماہر کامل بہر فن از فروعش تا اصول
سطوت تقریر او بگداخت جان منکراں
ہیبت تحریر او انداخت در کنج خمول



جامع علم و ولایت دافع آثار جہل
قامع بنیاد کفر و رافع اوج قبول
رفت از دنیا و دنیا از غم او تیرہ شد
کرد روشن منزل اول بانوار نزول
ایں جہاں را سنگ ماتم برجبیں مدعا است
ایں جہاں را گوہر مقصود در دست وصول
خواستم تاریخ وصل وے نویسم ناگہاں
شد بمن الہام از روحش "انا فضل الرسول"
۱۲۸۹ھ / ۱۸۷۲ء

مولوی فضل رسول بدایونی' حکومت انگریزی کی ملازمت میں اول مفتی عدالت اور پھر کلکٹری میں سر رشتہ دار رہے۔ اس زمانہ میں ضلع بدایون کا صدر مقام سہوان تھا۔ بنارس میں راجہ انوپ سنگھ کے ملازم رہے۔ کچھ مدت بریلی میں مطب کیا' جنگ آزادی ۱۸۵۷ء میں جب بدایون سے انگریزوں کا نظم و نسق اٹھ گیا تو جان پر کھیل کر چند روز بدایون کا انتظام کیا اور سرکاری عملے کی حفاظت کی۔ پھر حیدر آباد پہونچے' سترہ روپیہ کا وظیفہ حاصل کیا۔ ترکی کا سفر اختیار کیا۔ سلطان ترکی کے مہمان ہوئے۔ مولوی فضل رسول بدایونی کو رد وہابیت میں خاص شہرت حاصل ہے۔ آخر عمر میں بینائی جواب دے گئی تھی' اپنے والد مولوی عبدالمجید سے خرقہ خلافت پہنا' سجادہ نشین ہوئے اور سلسلہ بیعت جاری کیا' تفصیل کے لیے ملاحظہ ہو:۔

تفصیل کے لئے ملاحظہ:۔

اکمل التاریخ حصہ دوم (سوانح عمری مولوی فضل رسول بدایونی) از مولوی محمد یعقوب ضیاء قادری بدایونی۔ (مطبوعہ)

طوالع الانوار از مولوی انوارالحق بدایونی (مطبوعہ)

تذکرۃ الواصلین' ص ص: ۲۵۰ ۔ ۲۵۷

بدایوں ۱۸۵۷ء میں' از مولوی محمد سلیمان بدایونی' ص ص: ۴۲ ۔ ۴۳

قاموس المشاہیر' جلد دوم' ص: ۱۲۷

گلزار ہند (مجموعہ رقعات مولوی امام الدین بدایونی) مرتبہ مولوی حکیم احسان الکریم بدایونی' ص

ص ص: ۳۵ - ۴۲ (مطبع قیصری بریلی ۱۲۹۷ھ ر ۱۸۸۰ء)

حدیقۃ المرام نمبر شمار ۱۳۹

آثار احمدی، ص: ۷۴ (قلمی - مملوکہ محمد ایوب قادری)

Freedom Struggle in Uttar Pradesh,

(ق) VOL. V, pp. 221, 318

(۱) "وہاں سے جہاز پر..... مدینہ (منورہ) پہنچے" تذکرہ اول ندارد (ن)

(۲) سرراہ (سلسلہ) غوثیہ ترجمہ اول ندارد۔ (الف)

(۳) "۸۷ سال" در ترجمہ اول (ن)

(۴۲۸)

مولانا فضل حق خیر آبادی علوم معقول کے امام تھے۔ کمشنر دہلی کے دفتر میں پیشکار تھے، مولانا فضل حق خیرآبادی اور شاہ محمد اسماعیل شہید دہلوی میں بعض مسائل میں اختلافات ہوئے۔ طرفین سے رسائل لکھے گئے۔ مرزا غالب سے مولانا کے بہت اچھے تعلقات تھے۔ ایک عرصہ تک رئیس جھجر، راجہ الور، نواب ٹونک اور ریاست رام پور کی ملازمت میں رہے آخر میں واجد علی شاہ کے زمانہ میں لکھنؤ میں رہے۔ جب ہنومان گڑھی کا مشہور واقعہ جہاد پیش آیا جس میں امیرالدین علی امیرالمجاہدین تھے اس میں حسب روایت مولوی حکیم نجم الغنی مئولف تاریخ اودھ مفتی سعد اللہ رام پوری اور مفتی محمد یوسف فرنگی محلی کے ساتھ مولانا فضل حق خیرآبادی نے بھی مولوی امیرالدین اور جہاد ہنومان گڑھی کے خلاف فتویٰ دیا۔ مگر کس کو معلوم تھا کہ مولانا فضل حق خیرآبادی ۱۸۵۷ء میں اس کی پوری پوری تلافی کریں گے۔ جنگ آزادی ۱۸۵۷ء میں مولانا فضل حق نے مردانہ وار حصہ لیا۔ دہلی میں جنرل بخت خاں کے شریک رہے۔ لکھنؤ میں حضرت محل کی کورٹ کے ممبر رہے۔ آخر میں گرفتار ہوئے۔ مقدمہ چلا بہ عبور دریائے شور کی سزا ہوئی۔ جزیرہ انڈمان بھیجے گئے اور وہیں ۱۲ صفر ۱۲۷۸ھ ر ۱۸۶۱ء میں انتقال ہوا۔ جزیرہ انڈمان میں دفن ہوئے۔ رنگون میں دفن ہونا غلط ہے مولانا فضل حق نے تین صاحبزادے شمس العلماء، مولوی عبدالحق، مولوی شمس الحق اور مولوی علاء الحق یادگار چھوڑے۔ تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو:-

باغی ہندوستان از محمد عبدالشاہد خاں شروانی، ص ص: ۱۱ - ۱۷۶

ماہنامہ "تحریک" دہلی۔ اگست ۱۹۵۷ء و جون ۱۹۶۰ء۔

آثار الصنادید، باب چہارم، ص ص: ۷۴ - ۷۹



تذکرہ غوثیہ از مولوی گل حسن، ص ص: ۱۲۴ - ۱۲۵

یادگار غالب، ص: ۷۱

انتخاب یادگار، ص ص: ۲۸۱ - ۲۹۵

تاریخ اودھ، جلد پنجم، ص: ۲۳۲

آب حیات، ص: ۵۰۵

حدائق الحنفیہ، ص: ۴۸۰

علم و عمل، جلد اول، ص: ۲۵۸

ابجد العلوم، ص: ۹۱۵

الیانع الجنی، ص: ۷۵

دہلی اور اس کے اطراف، ص ص: ۳۰ - ۳۱، ۳۹ - ۴۰، ۵۴ - ۵۵، ۶۱ - ۶۲، ۱۱۳

سیرالعلماء، ص ص: ۲۲ - ۲۳ (ق)

(۱) "الموجود فی تحقیق حقیقۃ الوجود، رسالہ تحقیق الاجسام، رسالہ تحقیق کلی طبعی، تشکیک در ماہیات" ترجمہ اول ندارد (ن)

حدائق الحنفیہ (ص: ۴۹۶) کے مطابق رسالہ الٰہیات، تاریخ فتنہ ہندوستان بھی ان کی تصنیفات سے ہیں۔ (الف)

(۴۳۰)

ملاحظہ ہو:-

حدائق الحنفیہ، ص ص: ۴۸۳، ۴۹۵، ۴۹۶

تطییب الاخوان بذکر علمائے الزمان، ص: ۶۶ (ق)

(۴۳۱)

"مخصوص فارابی" در ترجمہ اول (ن)

مولانا فیض احمد بدایونی جنگ آزادی ۱۸۵۷ء کے نامور مجاہدین میں ہیں۔ مولوی رحمت اللہ کیرانوی اور پادری فنڈر کے درمیان جو مناظرہ ۱۰ اپریل ۱۸۵۴ء کو آگرہ میں ہوا اس میں بھی مولانا فیض احمد بدایونی کی سرگرمیوں کو دخل تھا۔ مولانا اس زمانہ میں وہاں بورڈ آف ریونیو میں سرشتہ دار تھے۔ اسی زمانہ میں ہدایت نامہ مال گزاری (جلد دوم) کا اردو ترجمہ "ولیم میور" (سکریٹری صدر بورڈ) کے ہمراہ کیا۔ (تاریخ نثر اردو ص: ۱۱۹) جب جنگ آزادی کا آغاز ہوا تو

ڈاکٹر وزیر خاں کے ہمراہ سیدھے دہلی پہنچے۔ اور بادشاہ دہلی کی طرف سے ذمہ دار عہدوں پر سرفراز رہے۔ سقوط دہلی کے بعد روہیل کھنڈ کا رخ کیا۔ بدایوں' (نگرالہ) اور بریلی وغیرہ میں انگریزوں سے مقابلہ کیا اس کے بعد اودھ کی طرف نکل گئے اور پتہ نہیں چلا کہ کہاں گئے اور کیا حشر ہوا۔ لہٰذا یہ بیان کہ ۱۲۷۴ھ میں انتقال ہوا صحیح نہیں ہے۔ مولانا فیض احمد بدایونی نے ایک صاحب زادے حکیم سراج الحق یادگار چھوڑے۔ مولانا کی تصانیف سے ایک رسالہ تعلیم الجاہل ہے جو انھوں نے بشیر الدین قنوجی کے رسالہ تفہیم المسائل کے جواب میں لکھا ہے۔ حاشیہ شرح ہدایت الحکمہ صدرا شیرازی علی فصوص الفارابی لکھا ہے۔ ان کے علاوہ مجموعہ نثر و قصائد عربیہ موسومہ ہدیہ قادریہ ان کے ادبی کمالات کا نمونہ ہے' اس میں ایک ہزار ایک سو گیارہ عربی نثر کے فقرے ہیں اسی طرح ایک ہزار ایک سو گیارہ عربی اشعار شیخ عبدالقادر جیلانی کی منقبت میں ہیں' ہدیہ قادریہ مولوی عبدالمقتدر بدایونی کے مقدمہ اور حاشیہ کے ساتھ ۱۳۰۳ھ / ۱۸۸۶ء میں مطبع نسیم سحر بدایون میں طبع ہوچکا ہے۔ طبیعت موزوں تھی' عربی' فارسی اور اردو تینوں زبانوں میں شعر کہتے تھے رسوا تخلص تھا۔ فارسی میں مولانا عبدالقادر بدایونی نے تحفہ فیض کے نام سے ایک رسالہ لکھا ہے اس میں بھی مولانا فیض احمد کے کچھ حالات مل جاتے ہیں۔ جو فخر المطابع میرٹھ میں طبع ہوا ہے۔ تفصیلی حالات کے لیے ملاحظہ:۔ "مولانا فیض احمد بدایونی" از محمد ایوب قادری (مرتب) (پاک اکیڈمی' کراچی ۱۹۵۷ء)

**(۴۳۲)**

ملاحظہ ہو:۔

حدائق الحنفیہ' ص ص: ۳۸۱ - ۳۸۲

نزہتہ الخواطر' جلد چہارم' ص ص: ۲۶۰ - ۲۶۱

خزینتہ الاصفیاء' جلد دوم' ص ص: ۸۵ - ۸۶ (ق)

حدائق الحنفیہ (ص:۴۰۴) کے مطابق ان کا نام مفتی ملا فیروز معروف بہ پنجہ گنائی بن لوئی گنائی ہے۔ (الف)



## حرف القاف

**(۴۳۳)**

تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو:۔

نزہتہ الخواطر جلد چہارم' ص: ۲۶۵

اخبار الاخیار' ص ص: ۲۳۳ - ۲۳۴

خزینتہ الاصفیاء' جلد اول' ص: ۴۲۸

تاریخ الاولیاء' جلد دوم' ص: ۲۹۶ (ق)

**(۴۳۴)**

مولف تذکرہ نے قاضی قاض نام لکھا ہے جو غلط ہے۔ صحیح نام قاضی قاضن ہے۔ ملاحظہ ہو:۔

تحفتہ الکرام از میر علی شیر قانع ٹھٹوی' ص: ۴۳۳ - ۴۳۴ (سندھی ادبی بورڈ ۱۹۵۹ء) (ق)

نیز رک: معیار سالکان طریقت از میر علی شیر قانع شیرازی ٹھٹوی بہ تصحیح خضر نوشاہی (مقالہ برائے پی ایچ ڈی) مخزونہ بیت الحکمہ ہمدرد یونیورسٹی لائبریری' ص: ۶۲۰ (ن)

برائے مزید تفصیلات رک میر معصوم' تاریخ سندھ' تصحیح شدہ داود پوتہ' طبع پونا' ۱۹۳۸ء ص ص: ۲۰۰ - ۲۰۲ (الف) بکھر جسے سکھر قدیم بھی کہتے تھے سکھر اور روہڑی کے درمیان دریائے سندھ میں ایک جزیرہ پر واقع تھا جہاں اب بھی ایک قدیم قلعہ کے آثار پائے جاتے ہیں۔ (الف)

**(۴۳۵)**

ملاحظہ ہو:۔

(۱) منتخب التواریخ ص ص: ۴۷۳ - ۴۷۴

(۲) بزم تیموریہ' ص ص: ۴۱ - ۴۲

(۳) مفتاح التواریخ' ص ص: ۱۸۸ - ۱۸۹

(۴) نزہتہ الخواطر، جلد چہارم، ص: ۲۶۳

(۵) خزانہ عامرہ، ص ص: ۳۹۰ - ۳۹۱ (ق)

قاسم کاہی کو بدایونی نے دین الٰہی کے چیلوں میں شمار کیا ہے اور ابوالفضل، فیضی شیخ مبارک، جعفر بیگ آصف خان قزوینی کے بعد اس کا نام دیا ہے۔ ابوالفضل نے عہد اکبری شعراء میں اس کا تذکرہ بھی نمبر۲ پر دیا ہے۔ اس کے اشعار بھی دیئے ہیں ہفت اقلیم کے مطابق قاسم کاہی کا اصل نام سید نجم الدین محمد تھا اور کنیہ ابوالقاسم تھی۔ آتش کدہ آذر کے مطابق اس کا نام مرزا ابوالقاسم کابلی تھا۔ ابوالفضل اسے میان کالی کہتا ہے غالباً اس وجہ سے کہ اس کے اجداد میان کال کے پہاڑی علاقہ سے آئے تھے جو سمرقند و بخارا کے درمیان واقع ہے۔

ابوالفضل کے مطابق اس کی فیاضی کے سبب بہت سے ارذال اس کے گرد جمع رہتے تھے جس سے لوگ اس پر اعتراض کرتے تھے۔

پندرہ سال کی عمر میں اس نے مولانا جامی سے ملاقات کی تھی۔ پھر شاہ جہانگیر ہاشمی کرمانی سے بخارا کے راستے ہندوستان آیا۔ سخت جنگجو تھا دس یا پندرہ افراد سے بہ یک وقت لڑسکتا تھا۔ صبا رفتار تھا۔ بہ ظاہر کسی ملک سے متعلق نہ تھا۔ بلکہ خواجگان کے عمل کا پیرو تھا کہ:

ہوش در دم، نظر برقدم، خلوت در انجمن، سفر در وطن

یعنی اپنی گفتار پر نظر رکھو، دیکھ بھال کر قدم رکھو، انسانوں سے دوری اور سفر میں رہو جب وطن میں ہو۔

بادشاہ اکبر کی تعریف میں ایک قصیدہ لکھا جس کے ہر شعر میں لفظ "فیل" کی تکرار تھی۔ اس پر ایک لاکھ تنکہ انعام میں ملے اور حکم ہوا کہ جب بھی دربار میں حاضر ہوگا ہزار روپیہ انعام پائے گا۔ اسے یہ بات پسند نہ آئی اور دوبارہ دربار میں حاضر نہ ہوا، بنارس میں رہتا تھا، بہادر خاں کی چاہت میں گرفتار تھا۔ پھر آگرہ آگیا، وہیں دوم ربیع الثانی ۹۸۸ھ میں انتقال ہوا۔ اس کے شاگرد مولانا قاسم بخاری نے تاریخ وفات کی۔

"رفت صلا قاسم کاہی"

فیضی کی دی ہوئی تاریخ ۹۷۸ھ غلط ہے۔

وہ علم نجوم، تصوف، کلام و تفسیر میں درک رکھتا تھا۔ تاریخ گوئی و معمہ گوئی میں بھی قدرت رکھتا تھا۔

لیکن یہ سوال ہوسکتا ہے کہ اگر وہ دربار سے متنفر ہوگیا تھا تو پھر دین الٰہی کے چیلوں میں کیسے



شامل رہا۔

رک آئین اکبری جلد اول، انگریزی ص ص: ۳۸ - ۶۳۶، ۶۱۵، ۲۱۹۔ ہفت اقلیم، ص: ۵۱۲، آتش کدہ آذر، کلکتہ، ص: ۲۵۰ - (الف)

(۴۳۶)

(۱) "فی" ترجمہ اول ندارد (ن)

(۴۳۷)

تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو:

تذکرہ علمائے فرنگی محل، ص ص: ۱۰ - ۱۹

احوال علمائے فرنگی محل، ص ص: ۱ - ۱۱

مقالات شبلی، جلد سوم، ص ص: ۱۰۲ - ۱۱۴

ماثر الکرام، دفتر اول، ص ص: ۲۰۹ - ۲۱۰

حدائق الحنفیہ، ص: ۴۲۹

سبحۃ المرجان، ص: ۷۶

ابجد العلوم، ص ص: ۹۰۴ - ۹۰۵ (ق)

(۴۳۸)

تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو:

(۱) ابجد العلوم، ص: ۹۰۵

(۲) حدائق الحنفیہ، ص: ۴۳۳

(۳) ماثر الکرام دفتر اول، ص: ۲۱۰

(۴) سبحۃ المرجان، ص ص: ۲۳۱ - ۲۳۲ (ق)

(۴۳۹)

نواب قطب الدین خاں کے والد کا نام نواب محی الدین تھا، دہلی کے رئیس تھے، بہادر شاہ کے دربار سے تعلق تھا۔ مولف حدائق حنفیہ لکھتے ہیں "راقم نے بھی دہلی میں ۱۲۷۶ھ ر ۶۰ - ۱۸۵۹ء میں آپ کی زیارت کی ہے۔ بے شک آپ صورت و سیرت میں آیات ربانی میں سے ایک آیت تھے مگر افسوس آپ سے استفادہ کرنے کا اتفاق نہیں ہوا، آپ اکثر تیسرے چوتھے سال حج کو تشریف لے جایا کرتے تھے جس کا یہ نتیجہ ہوا کہ آپ کی وفات بھی ۱۲۸۹ھ ر ۳ - ۱۸۷۲ء

میں مکہ معظمہ میں ہوئی:
ملاحظہ ہو:۔

حدائق الحنفیہ، ص: ۴۸۸

داستان تاریخ اردو، ص ص: ۱۸۱ - ۱۸۳

نزہتہ الخواطر، جلد ہفتم، ص ص: ۳۸۷ - ۳۸۸ (ق)

(۱) "دہلوی" ترجمہ اول ندارد۔

(۲) "مفسر" ایضاً (ن)

## (۴۴۱)

ملاحظہ ہو:۔ حدائق الحنفیہ، ص ص: ۴۵۳ - ۴۵۴

خزانہ عامرہ، ص ص: ۳۸۰ - ۳۸۴

سبحتہ المرجان، ص: ۱۰۱

ابجد العلوم، ص: ۹۱۹ (ق)

(۱) "۲۲ جمادی الاول" در ترجمہ اول۔ (ن)

## (۴۴۳)

تاریخ انتقال ۱۲۱۹ھ / ۱۸۰۴ء غلط ہے۔ مزید حالات کے لئے دیکھئے:۔

حدائقہ الحنفیہ، ص ص: ۴۶۳ - ۴۶۴ (ق)

نوٹ: حدائق الحنفیہ میں بھی تاریخ وفات غلط دی ہوئی ہے یعنی ۹ ماہ ذیعقد ۱۲۱۶ھ۔
غالباً کتابت کا سہو ہے اور شاید تاریخ وفات ۱۳۱۹ھ ہو۔ (الف)



# حرف ک

## (۴۴۴)

(۱) "تمیں" در ترجمہ اول۔ (ن)

## (۴۴۵)

مولوی کرامت علی بن شیخ امام بخش جون پور میں پیدا ہوئے۔ شیخ احمد علی چریا کوٹی، مولانا احمد اللہ اناں، اور مولانا قدرت اللہ ردولوی سے تحصیل علم کی۔ علم قرأت و تجوید سید ابراہیم مدنی سے حاصل کیا۔ سید احمد شہید کے مرید ہوئے۔ بنگال میں اسلام کی اشاعت کی۔ مولوی شریعت اللہ کی تحریک کا شدت سے رد کیا۔ انگریزی حکومت کی موافقت میں جہاد کے خلاف فتویٰ دیا۔ تفصیل کے لئے دیکھئے:۔

(۱) نزہتہ الخواطر، جلد ہفتم، ص ص: ۳۹۴ - ۳۹۵

(۲) سیرت سید احمد شہید، ص ص: ۴۵۴ - ۴۵۵

(۳) اسلامی مجلس مذاکرہ علمیہ کلکتہ سال ہشتم، ص ص: ۷ - ۸ (مطبع نول کشور لکھنؤ ۱۸۷۰ء

(۴) اردو مخطوطات از حامد اللہ ندوی، ص ص: ۱۰ - ۱۲، ۲۰ - ۲۱

(۵) تجلی نور، حصہ دوم، ص ص: ۱۳۵ - ۱۳۶

(۶) جماعت مجاہدین از غلام رسول مہر، ص: ۲۹۳ (ق)

نوٹ: مولوی کرامت علی (۱۸۰۰ - ۱۸۷۳ء) نے ہندوستان کو دارالحرب کی جگہ دارالاسلام قرار دیا ان کے فتویٰ کو نواب عبداللطیف کی محمڈن لٹریری سوسائٹی نے بڑے پیمانے پر شائع کرکے تقسیم کرایا۔ اس ہی زمانہ میں محمڈن لٹریری سوسائٹی نے سرسید احمد خان کو بھی مدعو کیا اور ۶ اکتوبر ۱۸۶۳ء کو کلکتہ میں ان کا لیکچر کرایا۔

مزید تفصیل کے لئے رک ڈاکٹر ایم شفیق العالم، عبداللطیف کی یوٹیلیین اصلاحات، جنرل پاکستان ہسٹاریکل سوسائٹی، شمارہ نمبر۱، ۱۹۹۹ء، ص ص: ۳۵-۴۷

ان کی اور ان کے ساتھیوں کی مخالفت کے سبب جو پٹنہ اور بنگال میں مجاہدین کے خلاف مقدمات کے بعد کے حالات کے نتیجہ میں پیدا ہوئی تھی، تحریک مجاہدین کے اثرات بہت کم ہوگئے۔ (الف)

(۴۴۷)

ملاحظہ ہو:- نزہتہ الخواطر، جلد ہشتم، ص ص: ۳۹۸ - ۳۹۹

عین الانسان، ص: ۶۱ (ق)

(۴۴۹)

حضرت شاہ کلیم اللہ کے والد کا نام شیخ نوراللہ تھا۔ خلیفہ اول سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ کی اولاد میں تھے۔ شیخ نوراللہ کے والد شیخ احمد معمار تھے جو عہد شاہ جہانی کے مشہور ماہرین فن میں تھے، شاہان مغلیہ کی طرف سے نادرالعصر کا خطاب تھا۔ اقلیدس، ہیئت، نجوم اور ریاضی وغیرہ پر کامل عبور رکھتے تھے، تاج محل اور لال قلعہ ان ہی کا تعمیر کیا ہوا ہے احمد معمار کے تین بیٹے عطاء اللہ، لطف اللہ مہندس اور شیخ نوراللہ (والد شاہ کلیم اللہ) تھے۔ لطف اللہ علم ہندسہ میں خوب مہارت رکھتے تھے۔ مہندس خطاب شاہی تھا۔ شاعر بھی تھے۔ مہندس کا دیوان طبع ہوچکا ہے۔ شیخ نوراللہ بھی اپنے فن میں بڑے کامل تھے۔ دہلی کی جامع مسجد کی پیشانی پر جو کتبے ہیں وہ شیخ نوراللہ ہی کی باکمال انگلیوں کا کرشمہ ہیں۔ حضرت شاہ کلیم اللہ کی ولادت ۲۴ جمادی الثانی ۱۰۶۰ھ / ۱۶۵۰ء میں ہوئی۔ شاہ صاحب کی تعلیم و تربیت نہایت اعلیٰ پیمانہ پر ہوئی۔ ان کے اساتذہ میں شیخ برہان الدین المعروف بہ شیخ بہلول اور شیخ ابوالرضا الہندی (حضرت شاہ ولی اللہ دہلوی کے تایا) کے اسمائے گرامی خاص طور سے قابل ذکر ہیں۔ تکمیل علوم کے بعد شاہ کلیم اللہ مدینہ منورہ گئے۔ اور شیخ یحیٰی مدنی کے دست حق پرست پر بیعت کی، شاہ کلیم اللہ نے دہلی واپس آکر بازار خانم میں اپنا مسکن بنایا اور سلسلہ درس و تدریس شروع کردیا۔ شاہ صاحب کے مدرسہ میں دور دور سے طلباء آتے تھے۔ پروفیسر خلیق احمد نظامی نے شجرۃ الانوار کے حوالہ سے لکھا ہے۔ "بسیارے طلبائے علم آمدہ سکونت می نمودند، و سبق از کتب ہا می خواند ند و نان و پارچہ نیز از سرکار یافتند"۔ حضرت شاہ کلیم اللہ توکل اور قناعت کی زندگی گزارتے تھے۔ شاہ کلیم اللہ جہاں آبادی نے اپنی تصنیفات کا ایک بیش بہا ذخیرہ چھوڑا ہے جن میں مندرجہ ذیل نہایت مشہور ہیں۔ (۱) قرآن القرآن (۲) عشرہ کاملہ (۳) کشکول (۴) مکتوبات کلیمی (۵) سواء السبیل (۶) مرقع (۷) تسنیم (۸) الہامات کلیمی (۹) رسالہ (۱۰) تشریح الافلاک عاملی محشی بالفارسیہ (۱۱) شرح القانون۔ شاہ صاحب نے ایک رسالہ رد روافض اور دوسرا علم منطق میں بھی تحریر فرمایا تھا۔ غالب کے ایک خط سے معلوم ہوتا ہے کہ شاہ صاحب شعر بھی کہتے تھے۔ ان کا کلام جنگ آزادی ۱۸۵۷ء میں



تلف ہوگیا۔ قرآن القرآن عربی زبان میں قرآن کریم کی نہایت اعلیٰ تفسیر حنفی مذہب کی ہے، ۱۲۹۰ھ / ۱۸۷۳ء میں "مطبع احباب" میرٹھ سے منشی عرفان الحق نے ایک قرآن کریم شاہ رفیع الدین صاحب کے ترجمہ کے ساتھ شائع کیا تھا۔ اس کے حاشیہ پر یہ تفسیر بھی چھاپی ہے۔ مولانا محمد قاسم نانوتوی نے طباعت کی تاریخ "ختم المصاحف" (۱۲۹۰ھ) سے نکالی ہے۔

قطعہ تاریخ وفات یہ ہے:-

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فضل | و | کمال | خویش | بود | مرہم | قلب | ریش | بود |
| سال | وصالش | گفتہ | ہاتف | "قطب | زمانہ | خویش | بود" |

۱۱۴۲ھ / ۱۷۲۹ء

تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو:-

تاریخ مشائخ چشت، ص ص: ۳۶۶ - ۴۲۶

یادگار دہلی، ص: ۴۳

واقعات دارالحکومت دہلی، حصہ دوم، ص ص: ۱۱۶ - ۱۱۷

تذکرہ المعین فی ذکر الکاملین، ص ص: ۱۴۲ - ۱۴۴

علم و عمل، جلد اول، ص: ۲۲۲

مکتوبات کلیمی از شاہ کلیم اللہ جہاں آبادی (مطبع مجتبائی دہلی ۱۳۱۵ھ / ۱۸۹۷ء)

حدائق الحنفیہ، ص ص: ۴۳۸ - ۴۳۹

انوارالعارفین، ص ص: ۴۲۹ - ۴۳۰

(ق) List of Mohammadan and Hindu Monuments, Vol.I p-150

(۴۴۹)

نوٹ: فاضل مترجم سے سہو ہوا ہے تاج محل کی تعمیر کے سلسلہ میں استاد عیسیٰ آفندی کا نام آتا ہے جب کہ لال قلعہ دہلی کی تعمیر کے لئے استاد احمد کا نام ملتا ہے۔ ایک رائے یہ بھی ہے کہ یہ لوگ سپروائزری درجہ رکھتے تھے۔

مزید تفصیلات کے رک: محمد صالح کنبوہ، عمل صالح لاہور ہوا، جلد سوئم، ص ص: ۲۸، ۲۹، ۵۲

مولوی معین الدین، معین الآثار، آگرہ ۱۹۲۸ء، ص ص: ۵۱ - ۵۲

(افتخار) Dr.R.Nath, The Taj and Its Incarnations, Jaipur 1985.

(۴۵۰)

سہالی کے انصاری شیوخ میں سے تھے اور ملا نظام الدین کے بنی اعمام سے تھے۔ پورب کے نامور علماء میں ان کا شمار تھا۔ تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو:۔

ماثر الکرام' ص ص: ۳۰۲ ۔ ۳۰۳ (ق)

(۴۵۱)

ملاحظہ ہو:۔ نزہتہ الخواطر' جلد دوم' ص ص: ۱۱۶ ۔ ۱۱۷

حدائق الحنفیہ' ص: ۲۸۸

خزینتہ الاصفیاء' جلد اول' ص: ۳۵۳ (ق)

نوٹ: حدائق الحنفیہ کے مطابق آپ بعد میں دہلی آگئے تھے۔ خلق کی ہدایت و افادہ میں یہاں بھی مصروف رہے۔ (الف)

(۴۵۲)

تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو:۔

اخبار الاخیار' ص ص: ۷۱ ۔ ۷۲

سیر الاولیاء' ص ص: ۱۰۱' ۱۰۴ ۔ ۱۰۶ (ق)

(۴۵۳)

ملاحظہ ہو:۔ حدائق الحنفیہ' ص: ۴۰۱ (ق)

## حرف ل

(۴۵۴)

(۱) "شروع" در ترجمہ اول

(۲) "حسینی" در ترجمہ اول (ن)

(۴۵۵)

ملاحظہ ہو:۔ برکات اولیاء' ص: ۱۶۱

خزینتہ الاصفیاء' جلد اول' ص: ۴۵۸ (ق)



## حرف م

(۴۵۶)

ملاحظہ ہو:۔ منتخب التواریخ' ص: ۴۵۷

ثمرات القدس' (جلد اول)' ص ص: ۲۹۴ الف ۔ ۳۰۱ الف

نزہتہ الخواطر' جلد چہارم' ص: ۲۷۹ ۔ ترجمہ نزہتہ الخواطر' ۲۹۲

ارمغان یاور' ص ص: ۹ ۔ ۱۰ (ق)

(۴۵۷)

تفسیر کا نام منبع العیون المعانی و مطلع شموس الثانی ہے' تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو:۔ منتخب التواریخ' ص ص: ۴۳۰ ۔ ۴۳۱

ماثر الکرام' دفتر اول' ص ص: ۱۹۷ ۔ ۱۹۸

بزم تیموریہ' ص: ۸۰

دربار اکبری' ص ص: ۴۰۷ ۔ ۴۴۵

حدائق الحنفیہ' ص ص: ۳۹۴

بوستان اخیار' ص ص: ۱۴۷ ۔ ۱۵۳(ق)

نوٹ: ملا عبدالقادر بدایونی نے اپنی کتاب نجات الرشید (حوالہ) میں انہیں فرقہ مہدویہ کے اکابروں میں بیان کیا اور یہ کہ وہ اس گروہ مہدویہ میں شامل تھے جو میران محمد جونپوری کو بطور ہادی مانتے تھے۔ (الف)

(۴۵۸)

سید مبارک بن فخرالدین ۶ شعبان المکرم ۱۰۳۳ھ / ۱۶۲۴ء میں پیدا ہوئے۔ ابتدائی تعلیم علمائے بلگرام سے حاصل کی۔ ۱۰۶۱ھ / ۱۶۵۱ء میں دہلی پہنچے۔ ۱۰۶۴ھ / ۱۶۵۴ء میں تحصیل علم سے فارغ ہوئے۔ ۱۰۷۴ھ / ۳ ۔ ۱۶۶۳ء میں عبدالفتاح عسکری احمد آبادی کے مرید ہوئے۔ تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو:۔ ماثر الکرام' دفتر اول' ص ص: ۹۴ ۔ ۹۹ (ق)

(۴۵۹)

تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو:۔ ارمغان یاور' ص: ۵ ۔ ۷ (ق)

(۳) نزہتہ الخواطر، جلد ششم، ص ص: ۳۰۶ - ۳۰۸

(۴) سبحتہ المرجان، ص: ۶۷

(۵) ابجدالعلوم، ص ص: ۹۰۳ - ۹۰۴ (ق)

"عالم گیر بادشاہ کے بعد اپنی خواہش کے مطابق کابل کی صدارت پر فائز ہوئے۔" در ترجمہ اول۔ فاضل مترجم اول سے سہو ہوا ہے۔

(۴۹۸)

میر زاہد کی تاریخ انتقال ۱۱۰۱ھ ر ۹۰ - ۱۶۸۹ء خود اس تذکرہ میں موجود ہے۔ عالمگیر کا انتقال ۱۷۰۷ء میں ہوا۔

ماثرالکرام (دفتر اول، ص ص: ۲۰۹) اور حدائق الحنفیہ (ص: ۴۴۸ - طبع چہارم لاہور) میں بھی ان کی صدارت کابل عہد عالمگیری میں بتائی گئی ہے خود مولوی رحمان علی کی عبارت بھی یہی ہے۔

"در عہد عالمگیر بادشاہ محتسب اردوی معلٰے شد، زان بعد عالمگیر بادشاہ حسب خواہش اور مشار، الیہ را بصدارت کابل مامور گردانید...."

میر محمد زاہد کو کابل سے تعلق اس لئے تھا کہ ان کے والد قاضی محمد اسلم (ف ۱۰۶۱ھ) ہرات سے ہجرت کرکے کابل میں آباد ہوگئے تھے اور عہدجہانگیری میں کابل کے قاضی رہے، پھر قاضی عسکر مقرر ہوئے۔ ایک حادثہ میں زخمی ہوکر ریٹائر ہوئے تو کابل میں ہی سیورغال عطا ہوئی۔

خود میر زاہد کو ۱۰۶۴ھ میں شاہجہاں نے کابل کی واقعہ نویسی عطا کی، ہشتم سال جلوس عالمگیری میں منصب احتساب اردوئے بادشاہی عطا ہوا اور کچھ عرصہ بعد کابل کی صدارت ملی اور بقول ماثرالکرام (ص: ۲۰۹):

"و بہ این تقریب وطن مالوف گوشہ جمعیتی گرفتہ متاع گرانمایہ علم را در چار سوئے عالم رواج داد"

مندرجہ بالا حوالہ سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ وہ کابل کو اپنا وطن سمجھتے تھے۔ (الف)

(۴۹۹)

ملاحظہ ہو:۔ ابجدالعلوم، ص ص: ۹۲۴ - ۹۲۵ (ق)۔

(۱) "کہتے ہیں کہ" ترجمہ اول ندارد



(۲) "۲۴ ---- ...... مدفون ہوئے" ترجمہ اول ندارد (ن)۔

(۵۰۰)

مولوی محمد زماں خاں ولد محمد عمر خاں ۱۲۴۲ھ ر ۷ - ۱۸۲۶ء میں شاہجہاں پور میں پیدا ہوئے۔ ابتدائی تعلیم مکتب میں ہوئی۔ اس کے بعد مولوی بہاء الدین سے متوسطات تک کی تحصیل کی پھر ۱۲۶۲ھ ر ۱۸۴۶ء میں رام پور پہنچے اور ملا احمد ولائتی سے پڑھا۔ لکھنؤ میں مفتی سعداللہ، کان پور میں شاہ سلامت اللہ کشفی اور مولانا مدن شاہ جہاں پوری سے استفادہ کیا۔ حدیث کی سند مولوی کرامت علی جون پوری سے حاصل کی۔ ۱۲۶۷ھ ر ۱۸۵۱ء میں حیدر آباد دکن پہنچے۔ ۱۲۸۲ھ ر ۱۸۶۵ء میں زیارت حرمین شریفین سے مشرف ہوئے۔ حج و زیارت سے فارغ ہونے کے بعد اسلامی ممالک عرب و شام وغیرہ کی سیاحت کی، اس سفر کے دلچسپ حالات "داستان جہاں" کے نام سے قلم بند کئے ہیں۔ مولانا محمد زماں خاں کی تصنیفات سے سفینتہ البلاغت، خیرالمواعظ، بستان الجن، ہدیہ مہدویہ، داستان جہاں طبع ہوکر شائع ہوچکی ہیں۔ تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو:۔

تاریخ شاہجہاں پور، ص ص: ۱۷۶ - ۱۷۸

حدیقتہ المرام، نمبر شمار، ص: ۱۹۱ (ق)

(۱) "اور شہر حیدر آباد اس بیدار مغز حاکم سے خالی ہوگیا" در ترجمہ اول (الف)

(۲) اس مصرع تاریخ کے اعداد ۹۲۹ برآمد ہوتے ہیں۔

(۳) اس مادہ تاریخ کے اعداد ۱۳۳۳ بنتے ہیں۔ شائد تعمیہ و تخرجہ سے ۴۱ عدد کم کرکے ۱۲۹۲ اعداد حاصل کیے گئے ہوں۔ (ن)

(۵۰۱)

ملاحظہ ہو:۔ (۱) حدائق الحنفیہ، ص: ۴۱۷

(۲) جواہر علویہ، ص ص: ۱۰۳ - ۱۰۶ (ق)

(۵۰۲)

مزید حالات کے لئے ملاحظہ ہو:۔

تذکرہ علمائے فرنگی محل، ص ص: ۶۲ - ۶۳ (ق)

(۵۰۵)

مزید حالات کے لئے ملاحظہ ہو:۔